* اَلْحَبُّ * دانہ اناج * اَلْعِنَبُ * انگور اعناب جمع * اَلْقَضْبُ * ترکاری یعنے چیزین جو کہائی جاتی ہین مثل شلجم اور گاجرا ور چقندر اور شکر کند وغیرہ کے
اَلنَّخْلُ * خرما کا درخت کہجور خرما ایک ہی * حَدَائِقَ * باغ دیوار دار کہ انہیں قسم قسم کے درخت میوے اور دوا سکے بوتے ہین اور جمتے ہین * غُلْبً *
گہنے جسمین بہت درخت موٹی موٹی شاخ کے ہون * فَاكِهَةً * میوہ فواکہ جمع * اَلْاَبُّ * دوب ور گہاس * اَلْمَتَاعُ * جس چیز سے فائدہ لین اَمْتِعَة
جمع * اَلْاَنْعَامُ * چوپائے * اَلصَّاخَّةُ آواز سخت کہ کان کو بہرا کر دے یعنے صور کا پہونکنا * يَفِرُّ * بہاگے اَلْفِرَارُ بہاگنا * اَلْمَرْءُ * مرد * اَخٌ
بہائی اِخْوَةٌ جمع * اَبٌ * باپ * صَاحِبَةٌ جورو * بَنِيهِ * بیٹے اوسکے اور بیٹے ابن واحد اَبْنَاء اور بَنِيْن جمع مضاف ہونے سے نون گرا بَنِيهِ ہوا *
شَأْنٌ * کام اور شغل * مُسْفِرَةٌ * روشن ہین اَلْاِسْفَارُ روشن ہونا مُسْتَبْشِرَةٌ
خوش ہونے والے اَلْاِسْتِبْشَارُ خوش ہونا * اَلْغَبَرَةُ * گرد اور غبار * تَرْهَقُهَا
چڑہی آتی ہی چہائی اتی ہی اسپر اَلرَّهْقُ کسی چیز پر گرد جمنا اور چہپا لینا * ک ف
* قَتَرَةٌ * تاریکی اور سیاہی * اَلْكَفَرَةُ * کافر کا فر واحد * اَلْفَجَرَةُ * بدکار
فاجر واحد * سورة النازعات * وَالنَّازِعَاتِ * قسم ہی گہسیٹ لاتے ہونیوالون
کی یعنے فرشتے کہ کافرونکی جان گہسیٹ کے نکالین اَلنَّزْعُ گہسیٹنا * ف ت م
* غَرْقًا * ڈوب کر اَلْغَرْقُ پانی کا سر کے اوپر ہونا یعنے ڈوبنانا * ک ف
وَالنَّاشِطَاتِ نَشْطًا * قسم ہی جماعت فرشتون کی جو باہر نکالنے والے ہین روح وا
مومنون کی آسانی سے * اَلنَّشْطُ * کاٹنا سانپ کا اور ایک جگہہ سے دوسری
جگہہ جانا اور باہر کہینچنا ڈول کا کوئے سے یا ایک چیز کا کہینچنا دوسری چیز سے
اور آسان گرہ باندہنا * ف ض ک * اَلْاِنْشَاطُ گرہ کہولنا اَنْشَاطٌ خوشی کرنا *

ک ف + وَالسَّابِحَاتِ + قسم ہو فرشتے تیرنے والونکی یعنے ہوا مین جیساکہ حق تیرنے
اَلسِّبَاحَۃُ تیرنا + ف ف + فَالسَّابِقَاتِ سَبْقًا + پہر قسم ہو فرشتے آگے بڑہنے
والون کی کام مین جیساکہ حق آگے بڑہنے کا ہو یعنے فرشتے آپس مین ایک سے
ایک آگے بڑہا چاہتے ہین اللہ کے کام کو اَلسَّبْقُ کسی کے آگے نکل جانا + ف
ک + فَالْمُدَبِّرَاتِ اَمْرًا + پہر قسم ہو تدبیر کرنیوالونکے کام مین حکم مین یعنے فرشتے
تدبیر کرتے ہین جیسکام کیواسطے حکم ہوتا ہے کہ یہ کام ہونیوالا ہے التدبیر ایک کام کے
انجام کو دیکہنا + یَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَۃُ + جس روز کانپے کانپنے والی یعنی زمین
صور کے پہلے پہونکنے مین کانپے اَلرَّجْفُ کانپنا ہلنا زمین کا + ف ص + تَتْبَعُهَا
پیچہے آوے اوسکے اَلتَّبَاعَۃُ پیچہے چلنا + ک ف ا + الرَّادِفَۃُ + پیچہے آنیوالے
یعنے دوسری بار کا صور پہونکنا اَلرَّدْفُ پیچہے آنا + ک ف + قُلُوبٌ + دل قلب
واحد + وَاجِفَۃٌ + ڈرنے والے ہون دہڑکنے والے ہون اَلرَّجْفُ دہڑکنا
تڑپنا بیقرار ہونا + ف ک + اَبْصَارُهَا + آنکہین انکی یعنے اوس جماعت کی جسکے
دل دہڑکتے ہین بَصَرٌ واحد + اَئِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ + کیا ہم بیشک پہیرے جاوینگے
+ اَلْحَافِرَۃُ + حالت پہلی اور حافرہ لغت مین چلی ہوی راہ کو جو پیچہے چہوڑ آئے
ہین کہتے ہین + اَلْعِظَامُ + ہڈیان عَظْمٌ واحد + نَخِرَۃٌ + سڑی ہوئی کہوکہری
گلی ہوی + تِلْكَ + سے یہ + اِذًا + اسوقت + كَرَّۃٌ + پہر کے آنا + زَجْرَۃٌ
جہڑکی اور آواز سخت اور ڈپٹ + فَاِذَا هُمْ + پہر یکایک وہ سب یہان اذا
معنے یکایک اور ناگہان کے ہین + اَلسَّاهِرَۃُ + زمین سفید اور برابر
یہان مراد ہے قیامت کی زمین سے کہ ایسی ہی ہوگی + نَادٰی + پکارا اَلْمُنَادَاۃُ
کسی کو پکارنا اور کسی کے ساتہہ نرمی کرنا + اَلْمُقَدَّسُ + پاکیزہ کیا گیا + طُوًی
نام ہے اوس میدان کا جہان اللہ تعالے نے موسی علیہ السلام سے بات کی

عَصٰی * نافرمانی کی یہ مانا اَلعِصیَانُ وَالعِصیُ وَالمَعصِیَۃُ نافرمانی کرنا حکم نمانا ن ک * اَدبَرَ * پیٹھ پھیری اَلاِدبَارُ پیٹھ پھیرنا اور شکست کھانا لڑائی میں * یَسعٰی * یعنی کوشش کرنیوالا اندبیر کرتا ہوا جلدی جلدی دوڑتا ہوا اَخَذَہٗ پکڑا اوسکو اَلاَخذُ پکڑنا ف ص * نَکَالَ * عذاب سزا * لَعِبرَۃً * بیشک سوچکی جگہہ ہے * اَشَدُّ * مضبوط زیادہ سخت زیادہ * سَمکَھَا * اونچائی اوسکی * اَغطَشَ * اندہیری کی اَلاِغطَاشُ اندہیرا کرنا * دَحٰھَا * درست بچھایا برابر کیا اسکو اَلدَّحوُ بچھانا اور دور کرنا اور ڈالنا * اَرسٰھَا * مضبوط کیا اور مثل لنگر کے بوجھہ رکھا اسکو اَلاِرسَاءُ مضبوط کرنا اور کشتی کو کھڑی کرنا * اَنعَامٌ * چوپائے نَعَمٌ واحد * اَلطَّآمَّۃُ * غلبہ کرنیوالی یعنی قیامت * بُرِّزَت * ظاہر کیجاوے نکال رکھی جاوے اَلتَّبرِیزُ باہر نکالنا اور ظاہر کرنا مَاْوٰی * ٹھکانا رہنے کی جگہہ مکان لائق * مَقَامَ * کھڑے ہونیکی جگہہ کھڑا ہونا ظرف مصدر دونو ہے یہاں مصدری معنے ہین * اَلھَوٰی * جی کی چاہ دل کی خواہش بے شرع کام پر * اَلسَّاعَۃُ * گھڑی اور وقت اور قیامت کا دن * مُرسٰھَا * ٹھہراو اسکا قائم کرنا اسکا * مُنتَھٰھَا * نہایت اور تمام ہونا اسکا * اِنَّمَا * سوا اسکے نہین ہے اور اِنَّمَا پہلے نفی کرکے پہر نفی کو توڑ دیتا ہے اسطرح جیسے اِنَّمَا اَنتَ نہین ہے تو مگر * مُنذِرُ * ڈرانیوالا اَلاِنذَارُ ڈرانا اور خبردار کرنا * کَاَنَّ * گویا کہ اور ایسا لگیگا ایسا لگتا ہے * لَم یَلبَثُوا * دیری نکی اَللَّبثُ وَاللِّبَاثُ دیری کرنا ک ف * عَشِیَّۃً * وقت شام کا اور عَشِیَّۃٌ عِشَیٌّ عِشَاءٌ رات کا وقت مغرب و عشا کے بیچ مین اور بعضون نے کہا کہ عشا آفتاب ڈہلنے سے صبح ہونے تک کو کہتے ہین * سُورَۃُ النَّبَا * عَمَّ * کس چیز سے اصل مین عَن مَا تہا نون میم مین ادغام ہوا اور الف ما مین سے

حذف کیا + یَتَسَاءَلُوْنَ + آپس میں پوچھتے ہیں التَّسَاؤُلُ آپس میں پوچھنا +
اَلنَّبَأ + خبر + اَلْعَظِیْمِ + بڑی اور بزرگ خبر بڑی یعنے قیامت + مُخْتَلِفُوْنَ
اختلاف کرنے والے ہیں کئی طرف ہو رہے ہیں اَلْاِخْتِلَافُ خلاف کرنا یعنے
کوئی کچھ کہتا ہے کوئی کچھ کہتا ہے + مِهَادًا + بچھونے مہد واحد +
اَزْوَاجًا + جوڑے زوج واحد + نَوْمَ + نیند اور سونا + ک ن + سُبَاتًا
آرام اور راحت اور دفع ماندگی کی + لِبَاسًا + پردہ اور اوڑھنا اور
پہننے کی چیز + مَعَاشًا + وقت ڈھونڈنے روزی کا + فَوْقَ + اوپر
+ سَبْعًا + سات یعنے سات آسمان + شِدَادًا + مضبوط + سِرَاجًا + چراغ
وَهَّاجًا + چمکتا روشن یعنی آفتاب + اَلْمُعْصِرَاتِ + بدلی برسانیوالی +
+ ثَجَّاجًا + پانی بہت برسنے والا پانی کا ریلا + نَبَاتًا + گھاس اور سبزہ
جو زمین سے اگتا ہے + اَلْفَافًا + باغ گھنے اور آپس میں لپٹی ہوئے اَلْفَافٌ
جمع لف کی اللف لپٹنا + ف ص + مِیْقَاتًا + ایک وقت مقرر کیا گیا ایکوقت
ٹھہرا + یُنْفَخُ + پھونکا جاوے اَلنَّفْخُ پھونکنا + ف ص + اَلصُّوْرِ + نرسنگا
اور وہ گائی کے سینگھ کیطرح ہے سات گرہ انمیں ہیں لغت میں صور معنے
سینگ اور جسکو اسرافیل خلق کے جلانے مارنے کیواسطے پھونکیں گے +
فُتِحَتْ + کھولا جاوے یعنے پھاڑا جاویے + اَبْوَابًا + دروازے باب
واحد + سُیِّرَتْ + چلایا جاوے اَلتَّسْیِیْرُ چلنا اور چلانا + ف ک + سَرَابًا
دھوا کا میدان میں جو دور سے ایک بہتا ہوا پانی کیطرح معلوم ہوتا ہے
اور حقیقت میں ریگ ہوتا ہے اسیکو سراب کہتے ہیں + اَلطَّاغِیْنَ +
سرکش شریر + مَآبًا + ٹھکانا پھرنے کی جگہہ + اَحْقَابًا + مدت دراز
اور بیشمار فائدہ ایک حقبہ ستر ہزار برس کا اور ایک برس بارہ مہینے کا اور

ایک مہینا تیس روز کا اور ایک روز دنیا کے ایک برس برابر یہ معنے حضرت علی سے روایت ہین حقب بالضم کے معنے لغت مین اسی برس احقاب اسکی جمع لَا یَذُوْقُوْنَ * نہ چکہین کے ذَوْق ذَوَاق مَذَاق ذَوَاقَةٌ چکہنا * ف ع * بَرْدًا * ٹہنڈہک * حَمِیْمًا * گرم پانی * غَسَّاقًا * پیپ * وِفَاقًا * لائق اور موافق عمل کے * لَا یَرْجُوْنَ * توقع اور امید نہ رکہتے تہے اَلرَّجَاءُ وَالرَّجْوُ امید رکہنا اور ڈرنا * ف ص * اَحْصَیْنَاہُ * گن رکہا ہمنے اسکو اَلْاِحْصَاءُ گننا * فَلَنْ نَزِیْدَکُمْ * پہر ہرگز نہ زیادہ کرینگے ہم تمکو اَلزِّیَادَۃُ زیادہ کرنا * لِلْمُتَّقِیْنَ * ڈروالے * مَفَازًا * خلاص ہونیکی جگہہ مطلب ملنے کا مقام * کَوَاعِبَ * عورتین کنواری نوجوان عورتین کہ انکی چہاتی اونچی ہووے انار کیطرح واحد اسکا کَعَابُ اور کَاعِبُ اَلْکُعُوْبُ مصدر انار کی طرح چہاتی ہونا * ت ص * اَتْرَابًا * ایک عمر کی عورتین ہم سن عورتین واحد اسکا تِرْبٌ تاء مکسور راء ساکن ہم سن ہم عمر اسکی خاص ہندی ہجولی * کَاْسًا * پیالہ شراب سمیت جب پیالہ بہر شراب ہوگی تب کاس کہین گے * دِهَاقًا * لبریز بہرا ہوا لبالب بہرا ہوا اور پے درپے لایا گیا * لَغْوًا * بات بیہودہ اور بکنا * کِذَّابًا * آپس مین بات کا جہوٹ جاننا اور انکار کرنا * عَطَاءً * بخشش اور انعام ہے * حِسَابًا اعمال کے حساب سے اور حساب معنی ایک چیز کا اسقدر ہونا کہ کفایت کرجاوے اور جسکو دین وہ خوش ہوجاوے * خِطَابًا * روبرو بات کہنا * لَا یَتَکَلَّمُوْنَ * بات نکہینگے اَلتَّکَلُّمُ بات کہنا صَوَابًا * بات ٹہیک اور درست یعنے لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ * فَمَنْ شَاءَ اتَّخَذَ * پہر جو کوئی چاہے لیلے وے اَلْاِتِّخَاذُ لے لینا * عَذَابًا قَرِیْبًا * عذاب نزدیک سے * تُرَابًا * مٹی اور خاک * سورۃ المرسلات * وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا * قسم ہے سوائین بہیجی گئے کی نیکی اور نفع خلق اللہ کیواسطے العرف

پہچانا + اور نیکی + فَالْعَاصِفَاتِ عَصْفًا + پہر قسم ہے ہواؤن تیز چلنے والی کی جیسا کہ حق تیز چلنے کا ہے اَلْعَصْف سخت چلنا ہوا کا + ف ک + وَالنَّاشِرَاتِ نَشْرًا قسم ہے ہواؤن اُٹھانے والی کی پراگندہ کرنیوالی کی جیسا کہ حق اوٹھانے اور پراگندہ کرنے کا ہے + فَالْفَارِقَاتِ فَرْقًا + پہر قسم ہے ہواؤن جدا کرنیوالی کی جیسا کہ حق جدا کرنیکا ہے الفرق جدا کرنا + ف ض + فَالْمُلْقِيَاتِ ذِكْرًا + پہر قسم ہے فرشتے اتارنے والوںکی سمجھوتی کو — یعنے وحی کو — اَلْاِلْقَاءُ ڈالنا + عُذْرًا اَوْ نُذْرًا + واسطے دفع عذر کے ہے یا واسطے ڈرانے کے + اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ + بیشک جو کچھہ کہ وعدہ دئے جاتے ہو تم + لَوَاقِعٌ + بیشک ہونیوالا ہے آنیوالا ہے اَلْوُقُوْعُ گرنا اور اُترنا چڑے کا اور آنا + ف ف + طُمِسَتْ مٹائے جاوین بے نور کئے جاوین اَلطَّمْس مٹا دینا + ف ض + فُرِجَتْ + پہاڑے جاوین کہولے جاوین اَلْفَرْج پہاڑنا اور کہولنا + ف ک + نُسِفَتْ + ہوا پر اڑائے جاوین اَلنَّسْف نون طسمور ہوا سے غلہ وغیرہ کا صاف کرنا + ف ک + مِنْسَف جس چیز سے غلہ کو ہوا سے اور کوڑے سے صاف کرین ہندی مین اُسکو چہاج اور سوپ کہتے ہین اور نسف نون مفتوح ہوسے اور نیو کا کہودنا یعنے جڑسے اوکہاڑنا + اُقِّتَتْ + وقت مقرر کیا جاوے اَلتَّوْقِيْت وَالتَّاقِيْت وقت مقرر کرنا اور ظاہر کرنا + اُجِّلَتْ + دیر کی گئی ہے موقوف رکہا گیا ہے اَلتَّاجِيْل مہلت دینا + يَوْمَ الْفَصْلِ دن فیصلے کا + وَمَا اَدْرٰىكَ + اور کس چیز نے خبر دی تجکو اَلْاِدْرَاءُ سلہلانا اور خبر دینا اذری یذری + اَلْاَوَّلِيْنَ پہلے لوگ + نُتْبِعُهُمْ + پیچھے لیجاتے ہین ہم اُنکے اَلْاِتْبَاعُ پیچھے لیجانا + اَلْاٰخِرِيْنَ پیچھلے لوگ آخر واحد + مَهِيْنٍ + حقیر اور بیقدر + قَرَارٍ + قرارگاہ رہنے کی جگہہ آرام کی جگہہ + مکین جگہہ مضبوط اور محفوظ قابل رہنے کے یعنے بچہ دان ماں کا

+ اِلیٰ + یہان الیٰ حتیٰ کے معنے مین ہی اُسکے معنے تک کہا ہوتا ہے مگر
آگے چل کے اسطرح والیٰ قدرٍ معلوم + اندازے مقرر تک + کِفَاتًا + جگہ
جمع کرلینے والی سمیٹنے والی الکفت سمیٹنا مین کسی چیز کو سمیٹ لینا + ف ک + اَحْیَاءً
زندے حی واحد + اَمْوَاتًا + مردے میت واحد + رَوَاسِیَ + پہاڑ مضبوط
راسیۃ واحد + شٰمِخٰتٍ + بلند ہونے والے الشموخ بلند ہونا اور تکبر کرنا
+ اَسْقَیْنَا + پلایا ہمنے الاسقاء پلانا پانی دینا + فُرَاتًا + پانی میٹھا +
اِنْطَلِقُوْا + چلو تم الانطلاق چلنا + ظِلٍّ + سایہ چھانون ظِلال جمع
+ ثَلٰثٍ + تین + شُعَبٍ + شاخین شعبۃ واحد ذی ثلٰث شعب صاحب
تین شاخون کا تین پہانکون والا + لَاظَلِیْلٍ + نہ سایہ کرنیوالا ہو نہ سائے
سرد ہو نہ گھنی چھانون ہو نہ سایہ بچانیوالا دھوپ سے ہو + بِشَرَرٍ +
چنگاریان یہان با زائد ہے + اَلْقَصْرُ + محل کوٹھا قصور جمع + جِمٰلَۃٌ
اونٹ جمل واحد + صُفْرٌ + زرد ہین + لَایَنْطِقُوْنَ + بات نہین کرینگے اَلنُّطْق
بات کہنا + ف ک + لَایُؤْذَنُ + پروانگی نہ دیجاوے گی حکم نہ دیا جاویگا
فَیَعْتَذِرُوْنَ + پہر عذر بیان کرین اور عذر معنے بہانہ الاعتذار عذر
بیان کرنا اور باعذر ہونا + یَشْتَهُوْنَ + خواہش کرین گے الاشتہاء
خواہش کرنا آرزو کرنا + هَنِیْٓـًٔا + رچ سے رچ بہر سہتا ہنی کے
معنے جو بخوبی ہضم ہو جاوے خوف بدہضمی کا نہوے ہندی اُسکی رچنا پچنا
اَلْمُحْسِنِیْنَ + نیکی والے نیک لوگ مُحْسِن واحد الاحسان نیکی کرنا + کُلُوْا
کہاؤ تم الاکل کہانا + ف ص + تَمَتَّعُوْا + فائدہ مند ہو لو برت لو فائدہ لیلو
برخورداری لیلو التمتع برخورداری لینا اور پانا ف ف + اِرْكَعُوْا + رکوع
کرو نماز پڑہو + لَایَرْكَعُوْنَ + نہین رکوع کرتے الرکوع پیٹھ کو خم کرنا ف ت

سورۃ الدہر

سورۃ الدہر + حِیْنٌ + ایک وقت + اَلدَّھْرُ + زمانہ + اَمْشَاجٍ
ملایا ہوا کئی چیز سے یعنی منی مرد اور عورت کی اور خون حیض کا ملا ہوا اَلْمَشْجُ ملا
نا + مشج اور مشیج ملایا ہوا اَمْشَاجٌ جمع + شَاکِرًا + شکر کرنے والا حق
ماننا اَلشُّکْرُ شکر ادا کرنا اور سراہنا اپنے نعمت دینے والے کو بسبب نعمت
دینے کے + ف ص + کَفُوْرًا + ناشکری کرنیوالا اَلْکُفْرُ وَالْکُفْرَانُ ایمان نہ لانا
اور ناشکری کرنا ف ص + اَعْتَدْنَا + تیار کیا ہے ہم نے سوچ کر رکھا ہے ہم نے
اَلْاِعْتَادُ کوئی کام درست کرنا تیار کرنا + سَلٰسِلَ + زنجیریں سِلْسِلَۃٌ واحد
اَغْلٰلًا + طوق واحد غُلٌّ یعنی معلوم جس چیز سے گردن باندھی جاوے
اوسکو طوق کہتے ہیں + کَافُوْرًا + کافور خوشبودار اور نام ایک چشمہ کا ہے بہشت
میں + یُوْفُوْنَ + وفا کرتے ہیں پوری کرتے ہیں اَلْاِیْفَاءُ وَالتَّوْفِیَۃُ پورا
کرنا وفا کرنا + اَلنَّذْرُ + منت اور عہد اور پیمان + مُسْتَطِیْرًا + پھیلنے
والی پراگندہ ہونیوالی اَلْاِسْتِطَارَۃُ پراگندہ ہونا + اَسِیْرًا + قیدی کو
قَمْطَرِیْرًا + نہایت سخت روز + وَقٰھُمُ اللّٰہُ + پرہیزگار رکھا بچایا انکو
اللہ نے اَلْوِقَایَۃُ نگاہ رکھنا + ف ل + وَلَقّٰھُمْ + اور آگے لایا انکے
اَلتَّلْقِیَۃُ کوئی چیز کسیکے آگے لانا اور پہنچانا + سُرُوْرًا + خوشوقتی خوشحالی
دل کی خوشی + حَرِیْرًا + پوشاک ریشمی ہیں کپڑا ریشمین + مُتَّکِئِیْنَ + تکیہ لگائے
بیٹھنے والے اَلْاِتِّکَاءُ تکیہ لگانا کسی چیز پر اور پیٹھ لگانا + زَمْھَرِیْرًا + سخت
جاڑا بڑی ٹھر + دَانِیَۃً + نزدیک ہونے والے ہیں جھک رہے اَلدُّنُوُّ
نزدیک آنا ف ص + دَنیٰ یَدْنُوْ ن اَلدُّنُوُّ + ذُلِّلَتْ + پست کئے
گئے ہیں فرمان بردار کئے گئے ہیں اَلتَّذْلِیْلُ فرمان بردار کرنا اور پامال کرنا
راہ کا اور سیدھا کرنا اور نیچا کرنا اور نرم کرنا + قُطُوْفُھَا + میوے

اسکے جہمکے اونچے اوسکے واحد اسکا قِطف گچہا انگور کا * یُطَافُ * لوگ
لیے پہرتے ہین بار بار لایا جاتا ہے اَلطَّوفُ وَالطَّوَافُ وَالطَّوفَانُ کسی کے
گرد پہرنا * ف ص * عَلَیْہِمْ * پاس انکے اور کہین علے کے معنے پاس ہی
کہے جاتے ہین نہین تو مضمون خوب نہ بوجہا جاوے جسطرح دَخَلْتُ عَلَیْہِ
یعنے آیا مین پاس اسکے * بِاٰنِیَةٍ * باسن اَلاِنَاءُ واحد با زائد ہے * مِنْ فِضَّةٍ
چاندیسے چاندیکے * قَوَارِیْرَا * شیشے قَارُوْرَۃ واحد * قَوَارِیْرَ مِنْ فِضَّةٍ
شیشے چاندی کے یعنے وہ شیشے چاندی کے بنائے ہوے ہین اندر کی چیز
باہر سے معلوم ہوتی ہے اور شفافی اور صفائی اور اسکی رکہتے ہین اسواسطے
شیشے کہلائے اور سفیدی چمک چاندی کی ہے * زَنْجَبِیْلاً * سونٹہہ جو
چیز خوشبودار مشہور ہے * سَلْسَبِیْلاً * نام ایک چشمہ کا بہشت مین *
وِلْدَانٌ * لڑکے ولید واحد * مُخَلَّدُوْنَ * ہمیشہ رکہی گئے یعنے سدا رہنے
والے اَلتَّخْلِیْدُ ہمیشہ کرنا اور ہاتہہ مین کنگن پہنانا اور کان مین بالے پہنانا
لُؤْلُؤًا * موتی * مَنْثُوْرًا * بکہرے ہوئے جہڑے ہوئے اَلنَّثْرُ
پراگندہ ہونا بکہر جانا * ف ص * عَالِیَہُمْ * اوپر انکے ہوے یعنے سب
کپڑونکے اوپر ہویے * ثِیَابُ * کپڑے ثوب واحد * سُنْدُسٍ * کپڑے
باریک ریشمین دیبای باریک دیبای نازک * خُضْرٌ * سبز رنگ اِسْتَبْرَقٌ
کپڑے ریشمین گاڑہے دیباے سنگین * حُلُّوْا * زیور پہنائے جاوینگے
اَلتَّحْلِیَةُ زیور پہنانا اور میٹہا کرنا اور کسیکی صفت کرنا اور کسی کا نشان بتانا
اَسَاوِرَ * کنگن پہونچیان اسورة واحد * وَسَقٰہُمْ رَبُّہُمْ شَرَابًا طَہُوْرًا
اور پلادیگا انکو رب انکا شراب پاک کرنے والی یعنی ظاہر باطن پاک کردے
نَزَّلْنَا * اتارا ہمنے * تَنْزِیْلاً * جیسا کہ حق اتارنیکا ہے * اِنَّا

گنہگار + بُكْرَةً صبح + اَصِيْلًا + شام اَصَال جمع + طَوِيْلًا + دراز
الطول درازی اور دراز ہونا + ص + هٰؤُلَاءِ + یہ لوگ اَلْعَاجِلَةَ
شتاب ملنے والی یعنے دنیا + يَذَرُوْنَ + چہوڑتے ہین الوذر چہوڑ
ف + ثَقِيْلًا + بہاری + شَدَدْنَا سخت اور مضبوط کیا ہمنے الشد
مضبوط کرنا ف ص + اَسْرَهُمْ + پیدایش اُنکی گرہ بندی اُنکی رگ اُنکی +
بَدَّلْنَا + بدلا لاوین عوض لاوین ہم + تَبْدِيْلًا + بدلا لانا اور بدل ڈالنا
عَلِيْمًا حَكِيْمًا + جاننے والا حکمت والا + يُدْخِلُ + داخل کرتا ہے +
الادخال داخل کرنا یعنے لے آنا + فِيْ رَحْمَتِهٖ + بیچ رحمت اور مہر اپنی سے کے
اپنی مہر مین + اَلظّٰلِمِيْنَ + ظالم گنہگار لوگ اَلظُّلْمُ ظلم کرنا ستم کرنا + ف ک + اور ظلم
کے معنے اصلی کیا ہین کہ ایک چیز کو ایسے مقام مین رکھنا کہ جہان اُسکا مقام نہو
اَعَدَّ + تیار کیا اِعداد تیار کرنا اور بنانا + سورة القيمة + اَلْقِيٰمَةُ +

سورة القيمة

قیامت + لَوَّامَةِ + ملامت کرنے والی اللوم و اللومة ملامت کرنا + ف ص
بَلٰى + ہان البتہ کیون نہین + قَادِرِيْنَ + قدرت رکہنے والے + عَلٰى اَنْ
اوپر اُسکے اسپر کہ + نُسَوِّيَ + درست کرین ہم + بَنَانَهٗ + اوسکی اُنگلیونکی
نوک کے چیز یکو اُسکی اُنگلیون کی پورون کو بنانة واحد اُسکے معنے سر انگشت
اُنگلی کی نوک + اَمَامَهٗ + آگے اُسکے سامنے اُسکے + بَرِقَ + چوندہ لاوے
چوندہ لانے لگے ماضی کے معنے حرف شرط کے بعد مضارع کے ہو جاتے ہین
یہان اذا کے بعد برق آیا ہے جہان ایسا ہو گا معلوم کرنا البرق چوندہ لانا
آنکہہ کا + ک ف + خَسَفَ + گہن لگے گہہ جاوے الخسوف زمین کے اندر
جانا اور اللہ تعالے کا کسیکو زمین مین دہسانا اور آنکہہ کے خانہ مین دیدہ کا
دہنس جانا اور چاند مین گہن لگنا + ف ک + اَلْمَفَرُّ + بہاگنے کی جگہہ + لَا وَزَرَ

نہین ہے پناہ کی جگہہ * المستقر * جائے قرار ٹھہرنے کی جگہہ *
بصیرۃ * معنے دیکھنے والا اوریہان گواہ عادل اورحجت کامل اوردلیل
پوری مراد ہے * معاذیرہ * عذر اپنے بہانے اپنے معذرۃ ذال
مکسور اوسکے معنے عذر معاذیر جمع * لا تحرک * مت چلا نوت ہلا تو
اے محمد التحریک چلانا ہلانا * لتعجل * تاکہ جلدی کرے تو جلدی قابو مین
کرلے تو جلدی سیکھہ لے تو العجلۃ والعجالۃ والعجل جلدی کرنا * ک ف *
قرانہ * پڑھنا اوسکا * فاتبع * پھر پیروی کرتو الاتباع پیروی کرنا *
بیانہ * ظاہر کرنا کھول کے بتانا اوسکا * ناضرۃ * تروتازے ہین *
ناظرۃ * دیکھنے والے ہین * باسرۃ * اداس ہین روئی شکل مین فاقرۃ
معاملہ پیٹھ توڑنے والا یعنی اور مصیبت جو پیٹھ کی ہڈیان توڑدے * بلغت *
پہونچے البلوغ پہونچنا * ف ص * التراقی * چھاتی کی ہڈیان گردن کی
جڑکے پاس فارسی اسکی چنبر گردن ہندی ہنسوا اور ہنسلی اور یاس ترقوۃ
واحد * راق * پھونک جھاڑ کرنیوالا الرقیۃ پھونک جھاڑ منتر اور جھاڑ پھونک
کرنا * انہ الفراق * بیشک یہ وقت جدا ہونے روح کا ہے المفارقت
والفراق کسی سے جدا ہونا فرقۃ جدائی * التفت * لپٹ گئی التفاف
کپڑے مین اپنے تئین لپیٹنا اور لپٹ جانا * الساق بالساق * پنڈلی پنڈلی
ایک پنڈلی ساتھہ دوسری پنڈلی کے یعنے پانون مین حرکت نہ باقی رہے
سوق جمع * المساق * کھینچ کے لیجانا * یتمطی * اکڑتا ہوا خوش رفتار
ہوکے التمطی خوشرفتار ہونا اکڑتے ہوے چلنا * اولی لک * وائی ہو
واسطے تیرے خرابی ہے واسطے تیرے * فاولی * پھر خرابی ہے واسطے تیرے * یترک *
چھوڑا جاوے الترک چھوڑ دینا ف ص * سدی * بیقید اور مہمل چھوڑا گیا اسم ہے

مفعول کے معنے ہین + مَنِیٌّ + پانی مرد کا اور یہی مشہور ہے + یُّمْنٰی ا
گرایا جاتا ہے اَلْمَنِیّ وَالْاِمْنَاءُ منی گرانا + تُمْنُوْنَ + تا کے ساتھہ بہی ایک
قرات ہی نطفہ کی رعایت کیواسطے کیونکہ نطفہ مونث ہے اِسْتِمْنَاءُ منی باہر نکالنی
چاہنا + عَلَقَةً + خون بندہا ہوا + اَلزَّوْجَیْنِ + جوڑا اور دو قسم
عَلٰٓی اَنْ یُّحْیِیَ + اوپر اسکے کہ جلاوے زندہ کرے الاحیاءُ زندہ کرنا
الْمَوْتٰی + مرے ہوے مردون کو + سورۃ المدثر + یَاَیُّهَا الْمُدَّثِّرُ
ای مرد لحاف پہنے والے بالاپوش اوڑہنے والے التَّدَثُّرُ بالاپوش لحاف
کا اوڑہنا + قُمْ + اٹہہ کہ امر القیام اٹہنا + ف ص + فَكَبِّرْ + پہر ساتہہ
بزرگی اور عظمت کے یاد کر بڑائی بول اَلتَّکْبِیْرُ اللہ تعالیٰ کو بزرگی کے ساتہہ
یاد کرنا + وَثِيَابَكَ + اور کپڑے اپنے ثوب واحد + اَلرُّجْزُ نا پاکی +
فَاهْجُرْ + پہر چہوڑدے دور کر اَلْهَجْرُ وَالْهِجْرَانُ جدائی اور جدائی کرنا اور
چہوڑنا اور دور کرنا ف ص + لَا تَمْنُنْ + احسان مت رکہہ اَلْمَنُّ احسان
اور منت رکہنا + ف ص + تَسْتَكْثِرُ + زیادتی حاصل کرے تو زیادتی
طلب کرے تو اِسْتِکْثَارُ زیادتی کی خواہش کرنا اور بہت معلوم کرنا اور بہتری
اور ثواب بہت پانا + نُقِرَ + پہونکا جاوے اَلنَّقْرُ صور پہونکنا اَلنَّاقُوْرُ
صور + یَوْمٌ عَسِیْرٌ + دن مشکل ہے + غَیْرُ یَسِیْرٍ + نہ آسان ہونیوالا
ذَرْنِیْ + چہوڑدے مجکو اَلْوَذْرَةُ چہوڑنا + وَحِیْدًا + اکیلا اکاما لا
مَّمْدُوْدًا + مال بہت + شُهُوْدًا + حاضر ہونیوالے مجلس مین + وَ
مَهَّدْتُّ لَهٗ اور درست اور نیک کیا مینے کام کو اسکے واسطے کشادگی
دی مینے اسکو تیار کردی اسکے واسطے + تَمْهِيْدًا + جیسا کہ کام درست
کرنے اور کشادگی دینے اور تیار کرنے کا حق ہے تمہید مصدر ہے +

یَطْمَعُ ٭ لالچ رکھتا ہے امید رکھتا ہے الطمع و الطماعۃ و الطماعیۃ امید اور امید رکھنا ٭ ک ف ٭ عَنِیْدًا ٭ جھگڑنیوالا اور مخالف حق کا ۔ العنود برخلاف حق کے کوئی کام کرنا اور رد کرنا حق کا اور جھوٹ پر جھگڑنا ف ک ٭ عاند عنید فاعل ٭ سَاُرْهِقُهٗ ٭ اب تکلیف دونگا مین اسکو الارہاق تکلیف کرنا اور مشکل کرنا ٭ صَعُوْدًا ٭ اوپر چڑھنے کی اور صعود نام ہے ایک پہاڑ کا دوزخ مین کہ اگ جلانے والی سے بنایا ہے کافر عنید کو اسپر چڑھنے کی تکلیف دینگے ٭ فَكَّرَ ٭ سوچ کیا تامل کیا فکر شروع کیا یعنے قران کے حال مین کہ آیا یہ کلام الہی ہے یا کلام آدمی کا تفکر افکار تفکیر اندیشہ کرنا سوچ کرنا اور فکر معنے اندیشہ ٭ وَاسْتَكْبَرَ ٭ اور تکبر کیا الاستکبار تکبر اور غرور کرنا گردن کشی کرنا ٭ سِحْرٌ ٭ جادو ہے ٭ يُؤْثَرُ چلاآتا ہے نقل کیا گیا ہے یعنے جادوگرون سے الاثر نقل کرنا روایت کرنا بات کا ٭ الْبَشَرِ ٭ آدمی ٭ سَاُصْلِيْهِ ٭ اب ڈالونگا مین اسکو الاصلاء آگ مین ڈالنا ٭ سَقَرَ ٭ دوزخ ٭ لَا تُبْقِيْ ٭ باقی نہ چھوڑیگی الابقاء باقی رکھنا ٭ لَا تَذَرُ ٭ نہین چھوڑتی ہے ٭ لَوَّاحَةٌ ٭ جلانیوالی ہے اصل مین لوح کے معنی بدل دینا سفر کا آدمی کے رنگ کو اوسی معنے جلانے کے بنائے گئے ہین تلویح جلا دینا آفتاب کا منہہ کے رنگ کو ٭ لِلْبَشَرِ ٭ کے معنے آدمیونکو اور چمڑیکو تِسْعَةَ عَشَرَ ٭ اونیس شخص یعنے فرشتے ٭ عِدَّتَهُمْ گنتی اونکی العدد و العدۃ گننا اور گنتے ٭ لِيَسْتَيْقِنَ ٭ تاکہ یقین کرین الاستیقان یقین کرنا بے شبہہ ہونا اور بے شبہہ جاننا اور یقین چاہنا ٭ وَيَزْدَادَ اور تاکہ زیادہ ہو الازدیاد زیادہ ہونا ٭ وَلَا يَرْتَابَ ٭ اور تاکہ شک نکرین وہ جو کہ انکھا ہے مین الارتیاب شک مین پڑنا ٭ الْمَرَضُ ٭ بیماری ٭ مَاذَا ٭

۲۹

کیا چیز اور کیا ہے + اَرَادَ اللّٰہُ + ارادہ کیا ہے چاہا ہے اللہ نے +
بِھٰذَا + ساتھ اس + مَثَلًا + کہاوت قصہ + یُضِلُّ + گمراہ کرتا ہے
اَلْاِضْلَال گمراہ کرنا + اَدْبَرَ + پیٹھ پھیرے + اَسْفَرَ + روشن ہو اَلْاِسْفَارُ
روشن ہونا + اِحْدَی + ایک یہہ لفظ مونث کیواسطے ہی + اَلْکُبَرِ + چیزیں بڑی کا
جا نے بڑے کُبْرٰی واحد + اَنْ یَّتَقَدَّمَ + یہہ کہ آگے آوے آگے بڑہے اَلتَّقَدُّمُ
آگے آنا + اَوْ یَتَاَخَّرَ + یا پیچھے رہے اَلتَّاَخُّرُ پیچھے رہنا + رَهِیْنَةٌ + گرو ہیں رہتا ہے
پہسا ہے اَلرَّهْنُ چیز گروی اور گرو کرنا خاص ہندی اُسکی بند ھک رکہنا
ف + مرہونۃ رہینۃ جو چیز گرو ہیں ہے + اَصْحٰبُ الْیَمِیْنِ
لوگ داہنی طرف کے نیک بخت لوگ کہ روز میثاق کے یعنے قول لینے
کے روز جسدن اللہ تعالیٰ نے تمام آدمی سے قول اقرار لیا تہا داہنی طرف
سے آدم کی پیٹھ سے نکلے تہے اور حساب کے مقام میں بہی عرش کے داہنے
کہڑے ہونگے اور نامۂ اعمال بہی داہنے ہاتہ میں پاوینگے اور حساب کے
مقام کے داہنی طرف کو وہ بہشت کی راہ سے روانہ ہونگے + مَا سَلَکَکُمْ
کون چیز لائی تمکو اَلسُّلُوْکُ ایک چیز کو ایک چیز میں لے آنا داخل کرنا ف ص
کُنَّا نَخُوْضُ مَعَ الْخَآئِضِیْنَ تہے ہم دہستے ساتہہ دہسنے والونکے
یعنے انکار میں فکر کرتے ہیں یا جاتے تہے بری صحبت میں جانیوالونکی ساتہہ
اَلْخَوْضُ پانی میں اور بات میں دہسنا اور ایک کام میں پیٹہنا ف ص ع
فَمَا تَنْفَعُهُمْ پہر نا یدہ ند یوے انکو کام نا آوے انکے اَلنَّفْعُ فائدہ
اور فائدہ کرنا ف + شَفَاعَةُ الشّٰفِعِیْنَ + سفارش سفارش کرنیوالون
کی اَلشَّفَاعَةُ سفارش اور سفارش کرنا ف + مُعْرِضِیْنَ + منہ
موڑ سنیوالے اَلْاِعْرَاضُ منہ پہیرنا + حُمُرٌ + گدہے حمار واحد

+ مُسْتَنْفِرَۃٌ + بہاگنے والے ہین بہڑکنے والے ہین الاستنفار بہاگنا اور بہگانا اور باہر جانا چاہنا + قَسْوَرَۃٍ شیر بہاڑنے والا شیر نڑانا اور رُسکا کرنے والا + مُنَشَّرَۃً + کہلے ہوئے اور کشادہ التنشیر کہولنا + اَهْلُ لائق + اَلتَّقْوٰى ڈرنے کے + اَلْمَغْفِرَۃِ بخشنے کے المغفرۃ والغفران بخشنا + ف ک + غَفَرَ یَغْفِرُ اِغْفِرْ لَا تَغْفِرْ + سورۃ المزمل + اَلْمُزَّمِّلُ کپڑا اپنے اوپر لپیٹنے والا اَلْاِزَّمُّلُ کپڑے مین اپنے آپکو لپیٹنا + قَلِیْلًا تہوڑا + نِصْفَهٗ آدہی اُسکی یعنے آدہی رات کو + اُنْقُصْ کم کر اَلنَّقْصُ کم کرنا ف ن + وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ + اور کہول کہول پڑہ اور صاف پڑہ قرآن کو اَلتَّرْتِیْلُ سغے لغت مین صاف اور ظاہر کر کے پڑہنا اور شرع مین کئی چیز جو قرآن پڑہنے مین ضرور ہین اُنکو ترتیل کہتے ہین پہلے صحیح ادا کرنا حرفون کا ایک حرف کے مقام مین دوسرا نہو جاوے مثلاً ضاد کے مقام مین ظا نہو جاوے اور طا کے مقام مین تا نہو جاوے دوسرے وقف کو بخوبی ادا کرے ایسا نہو کہ وقف کے مقام کو ملاتا چلا جاوے اور ملانے کے مقام مین وقف کر دے کیونکہ اسمین کلام الہی کی صورت بدل جاتی ہے اور مضمون خبط ہو جاتا ہے تیسرے حرکات یعنے ضمہ فتحہ کسرہ کو بخوبی صاف ادا کرنا ایسا نہو کہ ایک حرکت دوسری حرکت کے مشابہ ہو جاوے چوتہے آواز کو ایک تہوڑا بلند کرنا تاکہ الفاظ قرآن کے کان مین بخوبی پہونچین اور وہانسے دل مین جا پہونچین اور قرآن پڑہنے سے جو کیفیت کہ مثل شوق اور ذوق اور خوف کے منظور ہے وہ دلمین پیدا ہو پانچوین اپنے آواز کا خوش اور دردمند کرنا تاکہ روح کو لذت ملے اور قرآن کے لفظ کو خوش آواز کے ساتھہ روح کہینچ لیوے اور مضمون قرآن کا روح اور دل مین چہبہ جاوے

پیچھے خیال رکھنا مد اور رشد کا اپنے اپنے مقام پر کہ اوسکے سے ہی کلام پاک کی
عظمت اور جلالت نمود ہوتی ہے اور سننے والے کے دلمین تاثیر ہوتی ہے
ساتوین جہان کہین قرآن شریف مین حکم ڈرانے والا اور بیان عذاب کا
سُننے وہان ٹھہرے اور اللہ تعالی سے پناہ مانگے اور جہان کہین کہ مقصد
اور مطلب کی بات اور اللہ کی رحمت کا بیان سُنے وہان ٹھہرے اور اللہ تعالے
سے اپنے واسطے وہ مطلب چاہے اور جہان کہین قرآن مین اپنے بندون
کو کوئی دعا یا ذکر رب العالمین نے تعلیم کیا ہے تو وہان ٹھہرے اور
کم سے کم تو ایک مرتبہ وہ دعا یا ذکر زبان پر لاوے بس انہین ساتون چیز
کو شرع مین ترتیل کہتے ہین بغیر انکے قرآن کی سمجھ اور قرآن مین دھیان
اور قرآن کا غور نہ سُننے والے کو ہوتا ہے اور نہ پڑھنے والے کو بغیر
انکے قرآن کے پڑھنے کو شعر خوانی اور غلہ اور خرما اوڑانے کی تشبیہ حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے جیسا کہ احادیث صحیحہ سے بیان اسکا صاف
ظاہر ہے جو کوئی چاہے وہان تلاش کر لے ترتیل کے جتنے شرعی اسقدر
تھے سو لکھے ہیں + تَرْتِيلًا + جیسا کہ حق صاف صاف پڑھنے کا ہے +
سَنُلْقِي + قریب ہی کہ ڈالین گے ہم او تار ینگے ہم + قَوْلًا + بات حکم + ثَقِيلًا
بھاری دشوار یعنے قرآن اور کافرون کو اسلام کی طرف بلانے کا حکم نازل
کرین گے + نَاشِئَةَ اللَّيْلِ + او ٹھنا رات کا قیام رات کا یعنے عبادت اور
تلاوت کہ ظاہر ہوتی ہے اور اوٹھتی ہے رات مین لغت مین سر نو ظاہر ہونے
والی چیز کو ناشیئے کہتے ہین عربی مین بولتے ہین سحاب ناشی یعنے ملی
سر نو ظاہر ہوئی و نشأت الریح یعنے ہوا اٹھی النشاۃ ظاہر ہونا اور سر نو
ظاہر ہونا اور جوان ہونا اور شروع کرنا اور پیدا کرنا + وَطْأً + روندنے میں

پامال کرنے ہین یعنی نفس کے پامال کرنے ہین * اَقْوَمُ * درست زیادہ سیدھا
زیادہ * قِیْلاً * بات مین بولنے مین قیل کہنا اور بات * سَبْحًا * شغل ہے
اَلسَّبْحُ مشغول ہونا کسی کام مین اور حاجت سے فراغت کرنا اور بند وبست اور کار
وبار کرنا معاش مین اور دین اور دنیا کے کام مین اور آمد ورفت کرنا * ف ف
طَوِیْلاً * لنبا اور دراز اور بہت * تَبَتَّلْ * سب طرف سے چھوٹ آ
سب طرف سے علاقہ چہوڑ دے اُس کا مطلب ہے جدا ہو کٹ جا جو اللہ کی یاد سے
باز رکہے * تَبْتِیْلاً * سب طرف سے الگ ہو کر جیسا کہ حق علاقہ کاٹنے کا ہے
اَلتَّبَتُّلُ وَالتَّبْتِیْلُ دنیا سے کٹ جانا الگ ہو جانا اللہ کیواسطے * اَلْمَشْرِقُ
آفتاب نکلنے کی جگہہ * اَلْمَغْرِبُ * آفتاب ڈوبنے کی جگہہ * اِتَّخِذْ * لے تو
الاتخاذ لینا * وَکِیْلاً * کام بنانیوالا * فَاصْبِرْ * پھر صبر کر تو سختی سہتا رہ
جَمِیْلاً * نیک اچھا بہلی طرح کا * اُولِی النَّعْمَۃِ * صاحب عیش اور نعمت اور
آرام کے * لَدَیْنَا * نزدیک ہمارے پاس ہمارے لدی معنے نزدیک *
اَنْکَالاً * زنجیرین بہاری بیڑیان اسکا واحد نکل ہے نون مکسور بیڑی
اور لوہا لگام کا * غُصَّۃٍ * گلے مین پہنسنا * کَثِیْبًا * تودہ ریگ کا ٹیلا
بالو کا * مَھِیْلاً * پتلا ہوا پھسلتا بھر بھراتا کہ اوسمین مطلق لبسی باقی نہین ہے
بہر بہر گرا جاتا ہے * اَخْذًا وَّبِیْلاً * پکڑنا بہاری اور ناگوار یعنے جو سہا
نجاوے وبل بہاری ہونا اور سہ نسکنا الوبل والوبال بہاری اور ناگوار
ہونا * ص ص * وبیل فاعل * یَجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِیْبًا * کردالے لڑکونکو
بوڑہا سفید بال کا شیب شین مفتوح شیب شین مکسور بڑہا پا مذکر شِیب
سفید سر * اَدْنٰی * نزدیک * ثُلُثَیِ الَّیْلِ * دو تہائی رات کی اصل مین
ثلثین تہا مضاف ہونے سے نون گر گیا ثلث ایک تہائی تیسرا حصہ

طَائِفَةٌ * ایک جماعت ایک گروہ * لَن تُحْصُوهُ * ہرگز پورا نکرسکوگے اسکو
یعنے رات کے اٹھنے کو * مَرْضَىٰ * بیمار * آخَرُونَ * دوسرے لوگ
کتنے لوگ * يَضْرِبُونَ * پھرینگے سفر کرینگے الضرب مارنا اور مثل بیان
کرنا اور زمین مین چلنا روزی کی تلاش کو * ف ک * يَبْتَغُونَ * ڈھونڈنے
لگے فَضْلِ فضل اور زیادتی * يُقَاتِلُونَ * لڑائی کرینگے المقاتلۃ لڑائی
کرنا * تَيَسَّرَ * آسان ہو سہل ہو التیسیر آسان ہونا * أَقْرِضُوا * قرض
دو تم الاقراض قرض دینا اور دوبارہ دینا * الْقَرْضَ * قرض دینا * حَسَنًا
نیک اور اچھی طرح کا * تُقَدِّمُوا * آگے بھیجوگے تم * أَعْظَمَ * بڑا زیادہ

سورۃ الجن

سورۃ الجن * أُوحِيَ * وحی بھیجی گئی * إِلَيَّ * الی ہین یا متکلم کی
ملی ہے اسکے معنے طرف میرے * اسْتَمَعَ * کان رکھکے سنا الاستماع
سننا * نَفَرٌ * جماعت بہت لوگ * عَجَبًا * نہایت تعجب کی چیز
عجب معنے بہت خوش اور پسند اور اچنبھے کی چیز * الرُّشْدِ * سیدھی
راہ راہ پر ہونا * ف ص * تَعَالَىٰ * بلند ہے اونچی ہے * جَدُّ *
بزرگی اور بزرگ ہونا کسی کی آنکھ مین * ف ک * سَفِيهُنَا * بیوقوف
بے عقل نادان ہمارے السفاہۃ بے عقل اور ہلکا ہونا * ص ن * سفہ
کے بھی یہی معنے ہین * ک ف * سفیہ فاعل * شَطَطًا * جھوٹ اور اندازے
سے گذر جانا ہر چیز مین اور کسی پر ظلم کرنا * رِجَالٌ * مرد رجل واحد
* رَهَقًا * سرکشی سرچڑھنا تکبر الرہق ستم کرنا * ک ف * لَن يَبْعَثَ
اللَّهُ أَحَدًا * ہرگز نہ اٹھاویگا اللہ کسیکو یعنے زندہ نکریگا نہ بھیجے گا اللہ کسیکو
یعنے پیغامبر نہ بھیجے گا البعث اٹھانا اور بھیجنا * ف ف * لَمَسْنَا * ہاتھ
لگایا چھوا ہم نے اللمس ہاتھ لگانا چھونا اور جماع کرنا * ف ن ص *

مُلِئَتْ * بھر گیا الملا بھرنا * ف ف * ملا جماعت آدمیوں کی اور گروہ
حَرَسًا * چوکیدار نگہبان حارس واحد الحراسۃ نگہبانی کرنا * ف ص *
شُھُبًا * انگارے آگ کے دوڑنے والے یعنے ستارے ٹوٹنے والے
جسکو ہندی میں لک کہتے ہیں شہاب واحد آگ کی چمک اور چنگاریے اور
ستارہ روشن * الْاٰنَ * اب * رَصَدًا * گھات میں بیٹھے ہوئے
نگہبان کہ دیکھ رہے ہیں راصد واحد * لَا نَدْرِیْ * ہم نہیں جانتے الدرایۃ
جاننا * رَشَدًا * بہتری اور بھلائی اور نیک راہ اور راہ پر لانا * طَرَائِقَ
راہیں اور فرقے طریق واحد اسکے معنے فرقہ اور قوم اور راہ * قِدَدًا *
مختلف اور کئی راہ پر ہیں پھوٹ رہے ہیں قِدَّۃٌ چلن اور راہ اور ایک
گروہ آدمیوں کہ ہر ایک جدا جدا اپنی اپنی راہ اور چلن اور قصد پر ہو قدد
اسکی جمع * لَنْ نُّعْجِزَ اللّٰہَ * ہرگز عاجز نکر سکیں گے اللہ کو الاعجاز عاجز کرنا
* ھَرَبًا * بھاگنے کے سبب الھرب بھاگنا ف ص * لَمَّا * جسوقت
جیوں * بَخْسًا * کسی نقصان سے البخس کم اور تھوڑا اور کم کرنا کسی کا حق
ف ف * وَّلَا رَھَقًا * اور نہ زبردستی اور ستم سے * الْقَاسِطُوْنَ * گنہگار
بے انصاف ٹیڑھے چلنے والے القسوط ظلم کرنا ف ک * تَحَرَّوْا * قصد
کیا اندیشہ کیا اُکلا التحری قصد کرنا اور یہ چاہنا کہ جو معنے اُکلا ہے وہ
ٹھیک ہو * ف ک * غَدَقًا * پانی بہت * صَعَدًا * سخت اور دشوار
اور دوزخ میں ایک پہاڑ ہے اوسپر کافر کو چڑھنے کی تکلیف دینگے
عَبْدُ اللّٰہِ * بندہ اللہ کا یعنے محمد صلی اللہ علیہ وسلم * کَادُوْا * نزدیک
تھے ہونے لگے تھے ایسا لگتے تھے الکود والمکادۃ ایک کام کا نزدیک آنا کہ
اب ہوا جاتا ہے یعنے ایسا لگتا ہے کہ یہ کام ہوا جاتا ہے ک ف ع ض ف

لِبَدًا + لپٹ جاوین لپٹے ہوئے اللُّبُود لپٹنا + ف من + ضَرًا + ضرر پہونچانا نقصان پہونچانا ف من + لَنْ یُجِیْرَنِیْ + ہرگز پناہ نہ دیگا مجھکو الاجارۃ پناہ دینا اور خلاص کرنا اور گھر وغیرہ چیزون کو مزدوری لیکے دینا یعنے کرایہ پر دینا اَجَارَ یُجِیْرُ اَجِرْ لَاتُجِرْ + مُلْتَحَدًا + جگہہ رجوع ہونیکی اور پناہ اور مین بھی ملتحد کے سنے پناہ لکہا ہے الالتحاد دین سے پہرجانا اور پناہ لیجانا + اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ اللّٰہِ + مگر بجالاتا ہون مین خبر پہونچانا اللہ کیطرف سے + وَرِسٰلٰتِہٖ + اور پیغام اسکے رسالۃ واحد اسکی سنے پیغام + وَمَنْ یَّعْصِ اللّٰہَ + اور جو کوئی بے حکمی کرے اللہ کی + یُوْعَدُوْنَ + وعدہ دیے جاتے ہین لو عد وعدہ دینا ف ک + اَضْعَفُ + کمزور زیادہ الضعف سستی اور کمزوری اور کمزور ہونا + س س + عَدَدًا + از روی شمار کے گنتی کے گنتی مین العدد گنتی + اَمَدًا + ایک مدت ایک میعاد + فَلَا یُظْہِرُ + پہر خبردار نہین کرتا الاظہار ظاہر کرنا اور واقف کرنا اور غالب کرنا + اِرْتَضٰی پسند کرلیا الارتضاء پسند کرنا + اَبْلَغُوْا + پونہچایا ان سبھون نے الابلاغ پونہچانا + اَحَاطَ + قابو مین رکھا ہے گھیر رکھا ہے احاطہ کرلیا ہے الاحاطۃ کسی چیز کو چارطرف سے گھیر لینا گھیر کے اپنے قابو مین کرلینا اور جاننا۔

## سورۃ نوح

نُوْحًا + نوح کو نوح نام ایک پیغمبر کا ہے علیہ السلام + قَوْمِہٖ + قوم اپنی قوم کہتے ہین مردون کے گروہ کو + قَبْلُ + پہلے + یُؤَخِّرْکُمْ + ڈھیل دیگا تاخیر کریگا مہلت دیگا + اَجَلٍ + ایک وقت ایک مدت اور مہلت + مُّسَمًّی + مقرر کئے گئی نام رکہی گئی + لَا یُؤَخَّرُ + ڈھیل نہین دی جاتی دیر نہین لگائی جاتی التاخیر پیچھے چھوڑ دینا اسی سے مہلت کے سنے بہو ہوگئے + دَعَوْتُ + بلایا مین نے الدعوۃ بلانا اور رکھانا نیکو بلانا

ف ص + دُعَائِیْ + بلانا میرا + فِرَارًا + بھاگنا + اَصَابِعَهُمْ + انگلیان
اپنی اصبع واحد + اِسْتَغْشَوْا + لپیٹ لیا اَلاِسْتِغْشَاءُ + کپڑا سر مین لپیٹنا۔
اوڑھ لینا + اَصَرُّوْا + ہٹ کی ضد کی اڑی رہے یعنے گناہ پر اڑ رہنا
اِسْتَکْبَرُوْا + تکبر کیا سرکشی کی گردن کشی اَلاِسْتِکْبَارُ اجیا کہ حق سرکشی
گردن کشی کرنیکا ہے + جِهَارًا + باواز بلند برملا الجہار ظاہر کرنا بات
وغیرہ کا + اَعْلَنْتُ + ظاہر کیا مین نے کھول کے کہا مین نے اَلاِعْلَانُ
ظاہر کرنا + اَسْرَرْتُ + چھپا کے کہا مین نے اَلاِسْرَارُ چھپانا + غَفَّارًا
بڑا بخشنے والا + مِدْرَارًا + پانی برسنے والا + یُمْدِدْکُمْ + پے درپے
وے تمکو بڑھتی دے تمکو الاِمْدَادُ زیادہ کرنا + وَقَارًا + بزرگی بڑائی
خَلَقَکُمْ اَطْوَارًا + پیدا کیا تمکو طرح طرح سے کئی طور سے کئی بار
یعنے ایک بار نطفہ ایک بار علقہ ایک بار مضغہ طَوْرٌ واحد اوسکے معنے ایکبار + طِبَاقًا
تہ بتہ پرت پرت کئی پرت تہ پرتہ طبقہ واحد + نُوْرًا + روشنی اجالا نَبَاتًا
جمنا اور ظاہر ہونا اور جمنے کی چیزین + بِسَاطًا + بچھونا فرش + سُبُلًا +
راہین سبیل واحد + فِجَاجًا + راہین کشادہ اَلْفَجُّ واحد اوسکی معنے راہ
کشادہ دو پہاڑ کے بیچ مین + خَسَارًا + زیان اور ٹوٹا ہلاکی اور گمراہی
اَلْخَسَارُ وَالْخَسَارَۃُ گمراہ ہونا اور ہلاک ہونا اور زیان پانا + مَکَرُوْا +
مکر کیا داو کیا برا چیتا سبھون نے اَلْمَکْرُ حیلہ اور برا چیتنا اور داو کرنا +
ف ص + کُبَّارًا + بہت بڑا + اٰلِهَتَکُمْ + معبودون اپنے کو ٹھاکرون
اپنے کو اٰلِهَةٌ جمع اِلٰہ کی + وَدًّا + سُوَاعًا + یَغُوْثَ + یَعُوْقَ + نَسْرًا
——— + یہ پانچون بتون کے نام ہین + خَطِیْئٰتِ + گناہ اَلْخَطِیْئَةُ واحد
اوسکے معنے بڑا گناہ + اُغْرِقُوْا + ڈبائے گئے اَلاِغْرَاقُ ڈبانا غرق کرنا۔

بے صبر اور حریص شور کرنیوالا دلکا کچا ہلوع لغت ہین وہ شخص ہے کہ بے صبری ہو
اور بڑا حریص بہی ہو الہلع شور کرنا چلانا بے صبری کرنا جلدی سے * ک ف *
مَسَّهُ * پہونچنے چہوئے لگے اُسکو المس چہونا * ک ف و ف ص * پہلا فصیح
زیادہ ہے * جَزُوْعًا * بیقراری کرنے والا گہبرانیوالا الجزع بے صبری کرنا *
ک ف * مَنُوْعًا * بخل کرنے والا نا دہندا * دَائِمُوْنَ * قائم رہنے والے
ہمیشہ رہنے والے الدوام ہمیشہ رہنا * ف ص و ک ف * اَلْمَحْرُوْمُ * محتاج
کم مانگنے والا اور محتاج جو مانگ نہین سکتا اور نا امید حرمیۃ حرمان کسیکو
نا امید کرنا کسی چیز سے * ف ک * مُشْفِقُوْنَ * ڈرنے والے ہین الاشفاق
ڈرنا کسی سے * غَيْرُ مَاْمُوْنٍ * نہ بے دہشت کیا گیا یعنے اُسّی بے ڈرن
نہوا چاہیے الامن والامنۃ بے دہشت ہونا * لِفُرُوْجِهِمْ * واسطے شرمگاہ
شہوت کی جگہون اپنی کے فرج واحد * غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ * نہین ہین ملامت
کیے گئے * اَلْعَادُوْنَ * حد سے بڑہنے والے العداء ستم کرنا اور حد سے
گذرنا اور کسی کام سے باز رکہنا * ف ص * لِاَمٰنٰتِهِمْ * امانتون اپنی کے
واسطے امانت واحد اوسکے معنے مشہور خاص ہندی و ہر دہر عَهْدِهِمْ
قول اقرار عہد اور پیمان * رَاعُوْنَ * رعایت کرنے والے نباہنے
والے نگاہ رکہنے والے الرعاۃ نگاہ رکہنا حق کسی کا * شَهَادَاتٍ *
گواہیین * يُحَافِظُوْنَ * محافظت کرنیوالے نگہبانی کرنیوالے ہین *
المحافظۃ نگہبانی کرنا * مُكْرَمُوْنَ * بزرگ کیے گئے عزت دیے گئے
ہین * قِبَلَكَ * طرف تیرے * مُهْطِعِيْنَ * دوڑتے آنیوالے الاہطاع
تیز دوڑنا * اَلْيَمِيْنُ * داہنا اور داہنی طرف * اَلشِّمَالُ * بانواں
اور بائین طرف * عِزِيْنَ * گروہ گروہ ہوکے عزۃ ایک گروہ

اصل مین غزی تہا کسرے اور تنوین کے ساتھہ یا کی عوض ہا لائی گئی غزون
عین بکسر جمع * بمسبوقین * عاجز السبق یا نکل جانا کسی سے آگے
ہوجانا * ف ض ک * مسبوق وہ کہ جو عاجز ہو کے پیچھے رہجاوے اوسسے
کوئی آگے بڑہجاوے * یلعبوا * کہیلین وہ سب اللعب واللعب کہیل
اور کہیلنا * ک ف * الاجداث * قبرین جدث واحد * سراعا * دوڑتے
ہوئے السرعۃ جلدی السیرع دوڑنا * ح ض * سریع فاعل سراع جمع *
نصب * نشانہ اور بت اور جو چیز کہ عبادت کیواسطے قائم کرین یوفضون
دوڑتے ہین ایفاض دوڑنا * ذلۃ * خواری اور ذلت الذلۃ والمذلۃ
خوار ہونا * ف ک ذلیل فاعل * سورۃ الحاقۃ * الحاقۃ وہ ثابت
ہوچکی اور نام ہے قیامت کا اور وہ حادثہ کہ حق کو باطل سے جدا کردے
کہ کسی طرح حق اور باطل مین ہرگز شبہہ نہ باقی رہے * بالطاغیۃ ساتھہ
آواز شدید کے یعنے بڑی زور کی آواز حد سے زیادہ کہ اسکی چنگہاڑ کا حد نہین
فاہلکوا * پہر ہلاک کیے گئے الاہلاک ہلاک کرنا نیست کرنا * بریح
ساتھہ ہوا * صرصر * ٹہنڈی سناٹی سے اور سخت اور وہ ہوا کہ چلنے
کی وقت بڑے روز کی آواز کرے * عاتیۃ * حد سے گذری ہوئی
ہاتہون سے نکلی جاتی یعنے فرشتون سے جو اوسپر تعینات ہین تھمتی نہین العتو
حد سے گذر جانا * ف ض * سخرہا * تعین کیا تعنات کیا اوسکو التسخیر
دوسریکو تابعدار کرنا اور بے مزدوری کسیکو زبردستی کام کرنیکو کہنا
اور تعنات کرنا * سبع * سات * ثمانیۃ * آٹھہ * حسوما * پے در پے
لگاتار اور نحس اور شوم * صرعی * زمین پر پڑی ہوے بیجان پڑے
ہوے * اعجاز * تنے اور جڑین اور ٹہوٹہہ درخت کہ شاخین

سورۃ الحاقۃ

اُکٹ جاوین اور پیڑ رہجاوے عجز واحد جو ترا ور ہر چیز کی جبڑ * خَاوِیَۃ
کہوکہری اَلخواءُ خشک ہو کے رہ جانا اور خالی ہونا اور گر پڑنا * ف ک
وک ف * بَاقِیَۃ * کچھ بچی ہوئی چیز بچ رہنے والی اَلبقاءُ جینا اور
زندگانی اور کسی چیز سے جہان مین رہجانا بچ رہنا * ک ف * اَلمُؤتَفِکَاتُ
الٹی ہوئی بستیان * رَابِیَۃً * بڑی بکڑ * اَلجَارِیَۃِ * کشتے چلنے والی *
تَعِیَھَا * یاد رکہے اور سنے اسکو * اُذُنٌ * کان * وَاعِیَۃٌ * یاد رکہنے
والا سننے والا اَلوَعیُ نگاہ رکہنا اور یاد کر لینا * ف ک وَقَعَتِ الوَاقِعَۃُ *
آپڑے آنیوالی یعنے قیامت * وَاہِیَۃٌ * سست ہونے والا الوہیُ سست ہونا
اور ڈہینا اور دیوار کا گرنے کے قریب ہونا اور کسی چیز کے بند کا ڈھیلا
ہوجانا ف ک * اَرجَائِھَا * کنارے اوسکے یعنے آسمان کے رَجا واحد
کنارہ کوئین کا اور کسے چیز کا سب طرف کا کنارہ * تُعرَضُونَ * سامنے لائے
جاوگے حاضر کیے جاوگے اَلعَرضُ آگے آنا ف ک * لَا تَخفٰی * چہپ
رہیگی اَلخَفاءُ پوشیدہ ہونا چہپنا * ک ف * ھَاؤُمُ * لو تم پکڑو پڑہو
کِتَابِیَۃ * لکہا میرا یعنے نامۂ اعمال * حِسَابِیَۃ * حساب اپنا ـــ
فائدہ کِتَابِیَۃ حِسَابِیَۃ مَالِیَہ سُلطَانِیَہ مین ہا سکتہ کی وقف کیواسطے ہے
یہ ہا زائد ہوتی ہے * عَالِیَۃٍ * بڑی بلند اونچی * قُطُوفُھَا * میوے
انگور کے جہمکے اوسکے قِطف واحد انگور کا جہمکا * اَسلَفتُم * آگے
بہیجا تمنے الاسلاف آگے بہیجنا * اَلخَالِیَۃِ * گذرے ہوئے قرن گذرے
یَالَیتَھَا * اے کاش کیا اچہا ہوتا کسیطرح وہی یعنے موت یا قیامت
اَلقَاضِیَۃَ * تمام کرنے والی کام کی یعنے اسی پر کام نبڑ جاتا آخر ہو جاتا *
* ھَلَکَ * ہلاک ہوئی نیست ہوئی کہپ گئی * سُلطَانِیَہ * پادشاہی

حکومت میری + فَغُلُّوْهُ + گردن مین طوق ڈالو اوسکے + صَلُّوْهُ لاؤ
اوسکو بیٹھاؤ اوسکو + سِلْسِلَةٍ + زنجیر + ذَرْعُهَا + ماپ اوسکی الذرع
ہتھ یکو گز سے ماپنا + ف ف + سَبْعُوْنَ + ستر + ذِرَاعٍ + گز اور ہاتھ
انگلیوں کے سرسے کہنی تک + فَاسْلُکُوْهُ + جکڑ دیتے ہو اوسکو
غِسْلِيْنٍ + زخم کا دھوون پیپ + اَلْخَاطِئُوْنَ + گنہگار لوگ + تُبْصِرُوْنَ
دیکھتے ہو تم الابصار دیکھنا + شَاعِرٍ + قافیہ کہنے والا اور شاعر
قَلِيْلًا مَّا + تھوڑا بعضے مقام مین ما زائد ہوتا ہی + كَاهِنٍ + پریون والا فال کہنے والا جو شیطان
سے دوستی پیدا کرے کہ اوسکے پاس شیطان آوین باتین کرین تَنْزِيْلٌ + اتارا کیا کبھی مصدر
کے معنے مفعول کے ہوتے ہین التنزیل اتارنا + تَقَوَّلَ + بنا لاتا جھوٹ
باندھتا جھوٹ کہتا التقوّل جھوٹ کہنا + بَعْضَ + بعضی کوئی چیز
اور تھوڑی اور کسی چیز مین سے تھوڑا سا + اَلْاَقَاوِيْلَ + باتین [illegible]
لَقَطَعْنَا + کاٹتے اور کاٹ ڈالتے ہم + اَلْوَتِيْنَ + دل کی رگ +
حَاجِزِيْنَ + باز رکھنے والا روکنے والا الحجز باز رکھنا ف ن + حَسْرَةٌ
حسرت اور پچھتاوا اور افسوس کرنا + ک ف + حَقُّ الْيَقِيْنِ + نرا یقین
سچ اور درست قابل یقین کیے ہے + سورۃ ن + نٓ +

سورۃ ن

مچھلی اور دوات + وَالْقَلَمِ + قسم ہے قلم کی + يَسْطُرُوْنَ + لکھتے ہین
الاسطارة لکھنا + ف ن + خُلُقٍ + خوی خصلت چلن اخلاق جمع +
مَفْتُوْنُ + دیوانگی ان تینوں صفتوں مصدر ہے اور مفعول ہے اوسکے
معنے گمراہ کیا گیا بچلا ہوا + بِالْمُهْتَدِيْنَ + راہ پانیوالونکو الاهتداء سیدہی راہ
لینا + وَدُّوْا + آرزو کی الودّ والوداد والودادة آرزو کرنا + ک ن
+ تُدْهِنُ + ملائمت کرے تو سستی کرے تو ڈھیلا ہو تو الادهان سستی

کرنا اور یہان اوسکے معنے ہین دین کے کام مین سست ہونا + حَلَّافٍ + بہت قسم کہانیوالا الحلف سوگند کہانا ف ک + هَمَّازٍ + عیب کرنیوالا + مَشَّآءٍ + چلنے والا چلنے والا المشی والتمشیۃ چلنا اور چلانا ف ک + بِنَمِيمٍ + واسطے چغلی کرنیکی النم چغل کہانا چغل خوری کرنا اور فارسی مین اوسکے معنے سخن چینی کردن ف ض اور ک اور نمیمہ چغلی عُتُلٍّ + بدخوی منہ لگا ہوئے کڑی طبیعت اور مرد سخت اور آزار دینے والا اور سخت کہنے والا زَنِيمٍ + ولد الزنا حرام زادہ اور بدنام اور وہ مرد کہ ایک قوم مین اپنے آپکو داخل کئے ہو اور اوس قوم کا نہو + سَنَسِمُهٗ + اب داغ دینگے ہم اوسکو الوسم والسمۃ داغ کرنا اور نشان کرنا + ف ک + الْخُرْطُوْمِ + ناک یعنی خراطیم جمع + بَلَوْنَاهُمْ + آزمایا ہمنے ان لوگونکو البلاء والبلو آزمانا ف ن لَيَصْرِمُنَّهَا + البتہ میوہ توڑین گے اوسکا کاٹین گے اسکو یعنے اوس باغ کا اور اوس باغ کا نام ضروان تہا یمن کے ملک مین صنعا شہر کے پاس شہر سے تین کوس سر راہ پر تہا + الصَّرْمُ + کاٹنا + ف ک + اور صرم خرما کا درخت کاٹنا + مُصْبِحِيْنَ + وقت صبح کے صبح ہوتے صبح کرتے ہوئے الاصباح صبح مین جانا اور صبح ہونا اور ہونا جسکی فارسی ...... ہے + لَا يَسْتَثْنُوْنَ + انشاء اللہ کہا الاستثناء انشاء اللہ تعالی کہنا قسم مین + فَاَصْبَحَتْ + پہر صبح تک ہو رہا + كَالصَّرِيْمِ + مانند ... کاٹی ہوئے کے یہان یہی معنی ہین اور صریم معنے رات تاریک اور صبح بہی ہین + تَنَادَوْا + آپس مین پکارا التنادی آپس مین پکارنا اور آپس مین مجلس مین بیٹہنا + اُغْدُوْا + سویرے چلو الغدو صبح کرنا اور صبح کو کسی جگہہ جانا + ف ن + غدوۃ صبح صادق سے آفتاب نکلنے تک حَرْثِكُمْ + کہیت اپنا الحرث کہیت اور کہیتی کرنا + يَتَخَافَتُوْنَ +

آپس مین چپکے چپکے کہتے ہین التخافت چپکے چپکے آپس مین بہید کہنا سمع + سے علی حرد + اور پر قصد بخل سے الحرد قصد کرنا + منک + یسے معنے
ہو جب مولانا عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمہ ہندی مین لکھا ہے حرد کے معنے لیکنے کیونکہ چلنے مین قصد کرنا اسکو لپکنا کہتے ہین اور صراح مین
لکھا ہے کہ بعضون نے حرد کے معنے منع یعنے نہ دینے کے لکھا ہے
حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور حضرت شاہ عبدالعزیز محدث
دہلوی رحمہما اللہ نے اپنے ترجمہ اور تفسیر مین اسی معنے کو لکھا ہے
اوسطھم + بھلا اونکا یعنے منجھلا بہائی ان سبہونکا اور بہتر اون
سبہونکا + لولا تسبحون + کیون نہین پاکی بولتے اللہ کی + سبحان
ساتھہ پاکی کے یاد کرتے ہین ہم + فاقبل + پہر توجہ ہوا اقبال کسی طرف
کیطرف منہ کرنا + یتلاومون + ملامت کرتے ہین الاہنا دیتے ہین التلاوم
آپس مین ملامت کرنا + عسی + اسباب سے ہم توقع رکھتے ہین اور ہوسکے
کرا اور شاید + تحکمون + ٹہراتے ہو حکم کرتے التحکم ٹہرانا حکم کرنا
اور ایک بات مقرر کرنا اور ٹہرانا اور کسی کے حق مین حکم کرنا + ف ص +
تدرسون + پڑہ لیتے ہو تلاوت کرتے ہو الدرس سبق پڑہنا اور
کتاب اور علم پڑہنا + ف ن ص + اور یہی معنے دراسۃ مدارسۃ تدارس
تدریس اقتراء اس کے ہین + تخیرون + پسند کرتے ہو اختیار کرتے
التخیر پسند کرنا قبول کرنا اختیار کرنا + ایمان + قسمین ہین قول و عہد
یمین ہین واحد قسم اور داہنا ہاتہہ + زعیم + ذمہ لینے والا اور
ضامن + شرکاء + شریک ساجہی شریک واحد + صادقین +
سچ کہنے + اسے الصدق سچ کہنا اور سچ کرنا اور سچائی + ن ص +

یکشف * کہولا جاوے کپڑا اوٹہایا جاوے ظاہر کیا جاوے
الکشف کہولنا اور ننگا کرنا * ف ک * فلا یستطیعون پہر نسکین الاستطاعت
سکنا طاقت رکہنا * سالمون * بے مرض اور چنگے اور تندرست تہین
سالم واحد * سنستدرجھم * اب سیڑہی سیڑہی درجہ درجہ اتارینگے
تہوڑا تہوڑا نزدیک کرینگے ہم انکو الاستدراج تہوڑا تہوڑا نزدیک کرنا
اللہ تعالے کا کسی کو اپنے عذاب کے ساتھہ اور منہ سے بات نکالنا
اور درجے درجے اتارنا * املی * مہلت دیتے ڈہیل دینگے ہم الاملاء
مہلت دینا * مغرم * ڈانڈ تاوان چٹی * مثقلون * بوجہل گرانبار
ہوئے ہین ثقل گرانی بوجہا اور بہاری ہونا * ص ص * صاحب الحوت
مچہلے والا یعنے یونس علیہ السلام * مکظوم * غصے مین بہرا الکظم غصہ
بارنا غصہ گہونٹ جانا غصہ کہا جانا * ف ک * تدارکہ * سنبہال
لیتا اُسکو التدارک پالینا سنبہال لینا * بالعراء * بے گہاس
کی زمین اور میدان مین پٹپر میدان مین * مذموم * بدحال برا
احوال الزام کہایا ہوا الذم برا کہنا اور کسیکی بری صفت کرنا ف ا
* فاجتبہ * پہر قبول کیا پہر نوازا اوسکو الاجتبا قبول کرنا * لیزلقونک
کہ ڈگا دین تجہکو یعنے مقام صبر سے الازلاق ڈگانا فارسے لغزانیدن
سورۃ الملک * تبارک * بڑی برکت والا ہے * تفاوت * فرق
اور تفاوت ہونا یہ مصدر ہے * فطور * دراڑ پہٹنا ٹوٹنا * کرتین
دوبار * خاسئا * خوار ہوکے چندہلا کے الخسوء چندہلانا اور زخیرہ
ہونا آنکہہ کا * حسیر * تہکی ہوئی ماندی ہوئی الحسور ماندہ ہونا
اور دور کے دیکہنے سے آنکہہ کا ماندہ ہوجانا * ف ک * حسیر تحسور

باندی اور افسوس کہانیوالی + ہزایتنا + زینت دی ہمنے رونق دی ہمنے التزئین آراستہ کرنا زینت و رونق دینا + بمصابیح + چراغون سے یعنے ستارون سے مصباح واحد + رجوما + سبب سنگسار کرنیکا ہتہیار سنگسار کرنے پہینک مارنے کا ازخم سنگسار کرنا + بئس + بری بد + المصیر + پہنچنے کی جگہہ اور جگہہ پہر نے کی جگہہ پہر رجوع کرنے کی + شہیقا + آواز نہایت مکروہ اور بلند نا اواز گدہے کے شہیق انکار گدہے کی آواز کی تمامی اور زفیر گدہے کی شروع آواز اور بعضی کہتے ہین کہ شہیق سانس کا پہیرنا اور زفیر سانس کا نکالنا + ف وک + تفور + جوش مارتی ہے اچہلتی ہے الفور والفوران جوش مارنا اُبلنا ہانڈی اور چشمے وغیرہ کا + ف حن + تمیز + بہت پڑے ٹکڑے ٹکڑے ہو جاوے التمیز آپس مین جدا ہونا اور پہٹ چلنا ترق جانا ٹکڑے ٹکڑے ہونا + من الغیظ + غصے سے لغت مین غیظ کے معنے غصہ جو مارے عاجزی کے چہپا ہووے + خزنتہا چوکیدار نگہبان محافظ داروغہ خازن واحد + نعقل + بوجہتے ہم دریافت کرتے ہم العقل دریافت کرنا + ف ک + اور کپڑا سرخ اور عقل سمجہہ + فاعترفوا + پہر قایل ہوے اقرار کیا الاعتراف اقرار کرنا اور صبر کرنا اور خبر بوچہنا + فسحقا + پہر لعنت ہو جیو اُنپر وقت دور پڑنا دور ہنا سے اشتقاق ہون السحق والسحوق دور ہونا + ص ض + اللطیف + باریک بین دور کی چیز دیکہنے والا بہید جاننا لغت مین لطیف کے معنے نیک کام کرنیوالا مدد کرنے والا اور نہایت باریک اور نازک اور چہوٹی چیز یہان مراد ہے اللہ تعالے کے علم سے کہ سب

باریک اور چہوٹی چیزون کی خبر رکہتا ہے اَللَّطَافَۃُ کسی چیز کا چہوٹا
اور ریزہ ہونا * ص ص * اَللُّطفُ مہربانی کرنا اور کام مین نرمی کرنا اور
بخشش کرنا اور نگہبانی کرنا اور جہان بولین اَللُّطفُ مِنَ اللّٰہِ تو وہان یہ
معنے توفیق اللہ سے گناہ سے بچانا اللہ کیطرف سے * اَلْخَبِیْرُ *
خبردار اور دانا اَلْخُبرُ جاننا * ک ف * ذَلُولًا * تابعدار اور پست اَلذِّلُّ
نرمی اور تابعدار ہونا بولتے ہین دَابَّۃٌ ذَلُولٌ چارپایہ تابعدار ہوا اُذُلُلٌ
جمع * فَامْشُوا * پہر راہ چلو تم اب پہر و تم * فِیْ مَنَاکِبِہَا * کندہون
اُسکی یعنے زمین کے اوسکی گرد نواح مین مَنکِبٌ واحد اوسکے معنی کندہا
مونڈہا اور اونچی زمین * اَلنُّشُورُ * جی اوٹہنا ہے زندہ ہونا ہے *
اَنْ یَّخْسِفَ * یہ کہ دہسا دے اَلْخُسُوفُ زمین مین دہس جانا جب اسکے آگے
باآتی ہے تب متعدی ہوتا ہے * ف ک * تَمُورُ * جنبش کرتی ہے
لرزتی ہے لہراتی ہے اَلْمَوْرُ معنے راہ اور موج یعنے لہر اور جنبش کرنا
اور بہنا اور موج مارنا * ف ص * حَاصِبًا * ہوا پتہر برسانے والی اَلْحَصْبُ
سنگریزہ ڈالنا * ف ک * حَاصِبٌ حِصْبَۃٌ ہوا سخت کہ سنگریزے لاوے
نَکِیْرِ * انکار میرا یہان ہی گر گئی اصل مین نکیری تہا * صٰٓفّٰتٍ * پر کہولے
ہوئے صف باندہے ہوئے * یَقْبِضْنَ * جہپکتے ہین بند کرتے ہین
یعنے اپنے پر اَلْقَبْضُ پنجہ سے پکڑنا اور بند کرنا * ف ک * اور جلد جانا
چڑیونکا اسی معنے کی رعایت کرکے حضرت عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ نے
ترجمہ ہندی مین یَقْبِضْنَ کے معنے جہپکتے لکہا ہے * مَا یُمْسِکُہُنَّ *
نگاہ نہین رکہتا نہین تہام رکہتا انکو اَلْاِمْسَاکُ نگاہ رکہنا اور رکا ہونا اور
چنگل مارنا * لَجُّوْا * اڑ رہے ہین سرکشی کرتے ہین اَللَّجَاجَۃُ لڑائی پر اڑنا

اور فریاد کرنا اور شور اور غوغا کرنا اور بات نہ سننا اور نافرمانی اور سرکشی
کرنا + عُتُوٌّ + سرکشی شرارت اور حد سے گذرنا + ن من +
نُفُورٌ بھاگنا + ف من وک + مُکِبًّا + اوندھا پڑا ہوا الاکباب منہ کے بل
گرنا اوندھے منہ گرنا + سَوِیًّا سیدھا کھڑا ہوا + اَنْشَاَ + پیدا
کیا الانشاء پیدا کرنا اور شروع کرنا اور اپنی طرف سے کوئی چیز کہنا اور
اور بلند کرنا کسی چیز کا اور بلند کرنا کشتی کا بادبان سے + ذَرَاَ + پیدا کیا
الذرء پیدا کرنا + ف ف + مَتٰی + کب ہوئے کب ہی کب ہوگا +
زُلْفَةً + نزدیک آیا نزدیک ہوا پاس آلگا الازلاف نزدیک کرنا زلفہ
زلفی نزدیکی اور مرتبہ اور اول رات میں سے ایک حصہ زلف زلفات جمع
زلف آگے ہونا فارسی پیش شدن + سِیْئَتْ + برے بن جاویں گے
بدشکل کیا جاویگا یعنے سیاہ کیا جاویے السَّوْءُ والمساءة والمسائیة غمناک
کرنا + ف ص + غم میں شکل بری ہو جاتی ہے یہی تخت یہاں مراد ہیں +
تَدَّعُوْنَ + مانگتے تھے تم الادعاء دعوا کرنا اور آرزو کرنا + فَمَنْ یُّجِیْرُ
پھر وہ کون ہے جو بچاوے پناہ دے خلاصی دے + تَوَکَّلْنَا +
بھروسا کیا توکل کیا ہمنے التَّوَکُّل اپنی عاجزی کا اقرار اور دوسرے پر
بھروسا کرنا + غَوْرًا + خشک وپانی زمین میں چلا گیا اور غور سعنے زمین
پست یعنے نیچے اور پانی کا زمین کے نیچے ہو جانا اور پانی کا پی جانا +
+ مَعِیْنٍ + پانی جاری نتھرا فارسی اوسکی آب روان روشن ++
سورۃ التحریم + اَلنَّبِیُّ + پیغامبر انبیاء جمع + لِمَ + کسواسطے کیوں
تُحَرِّمُ + حرام کرتا ہے تو التحریم حرام کرنا + اَحَلَّ + حلال کیا
الاحلال حلال کرنا + مَرْضَاتَ + رضامندی خوشنودی + فَرَضَ اللّٰہُ

سورۃ التحریم

ٹہرا دیا شروع کیا فرض کیا اللہ نے اَلفَرض فرمایا ہوا اللہ عزوجل کا اور
ایک بات کا مقرر کرنا اور فرض کرنا * ف ک * تَحِلَّۃَ * اتار ڈالنا کہولنا
مَوْلیٰ * دوست رفیق کام بنانے والا * اَسَرَّ * چہپا کر کہا *
نَبَّأَتْ * خبر کردی ظاہر کیا اَلنُّبُوَّۃُ خبر دینا * اَظْہَرَ * ظاہر کردیا جتادیا
عَرَّفَ جتادیا پہچنوادیا یا خبردار کرنا اَلتَّعرِیف خبردار کرنا اور پہچنوا دینا * اَعْرَضَ *
ٹال دیا اَلاِعْرَاض کسی چیز سے منہ پہیرنا * اَنْبَأَ * بتایا خبر دی اَلاِنْبَاء
خبر دینا * صَغَتْ * جہک پڑے ہیں کج ہوے ہیں اَلصَّغْوُ جہکنا کج ہو
ف ص * تَظَاہَرَا * متفق ہو تم دونو چڑہائی کرو تم دونو اَلتَّظَاہُر متفق
ہونا آپس میں مدد کرنا * ظَہِیرٌ * مددگار * اِن طَلَّقَکُنَّ * اگر طلاق
دے چہوڑدے تم سب کو اَلتَّطْلِیق طلاق دینا عورت کو * مُسْلِمَات
حکم بردار عورتیں * قَانِتَات * دعا کرنے والی نماز میں کہڑی ہونیوالی
عورتیں تابعدار عورتیں اَلقُنُوت تابعداری کرنا اور نماز میں کہڑا ہونا *
ف ص * سَائِحَات * ہجرت کرنے والی عورتیں اَلسِّیَاحَۃُ زمین میں
چلنا اور اسی سبب ہجرت کے معنے بنائے گئے اور بہت تفسیروں میں
سائحات کے معنے روزہ دار عورتوں کے لکہے ہیں * ثَیِّبَات * بیاہی
عورتیں مرد دیکہی عورتیں ثَیِّبٌ احد * اَبْکَارًا * کواری عورتیں بکر واحد
قُوْا * بچاؤ نگاہ رکہو * غِلَاظٌ * فرشتے تندخو درشت خو یعنے
کڑی باتیں کرنے والے * شِدَادٌ * زبردست سخت کام کرنیوالے بڑے
زور والے کڑے منہ * تَوْبَۃً نَصُوحًا * توبہ صاف دل کی توبہ خالص
توبہ سچی * عَسیٰ * امید ہے * اَن یُکَفِّرَ * کہ اتارے دور کرے
درگذر کرے معاف کرے اَلتَّکْفِیر گناہ سے درگذر کرنا یعنے معاف کرنا

سَيِّئَاتِكُمْ + برائیان گناہ تمہارے سَيِّئَة واحد + لَا يُخْزِي + رسوانکرے شرمندہ نکرے الاِخْزَاءُ خوار کرنا اور رسوا کرنا اور شرمندہ کرنا + بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ + آگے اونکے + اَتْمِمْ + پورا کردے الاتمام پورا کرنا اور پورا ہونا + جَاهِدِ الْكُفَّارَ + جہاد کر لڑ کافرون سے الجِهَادُ وَالمُجَاهَدَةُ کافرون کی ساتھہ لڑائی کرنا اور کوشش کرنا کسی کام مین + وَالْمُنَافِقِيْنَ + اور دغابازون سے منافق واحد النِّفَاقُ معنے فارسی مین دوروئی کردن یعنے منہ سے کچہہ کہتے دل مین کچہہ ہو + اُغْلُظْ + سختی کر + الغلظ موٹائی اور موٹا ہونا ور سخت ہونا اور بدخو ہونا + ض ر ب + ضَرَبَ اللّٰهُ + بیان کیا اللہ نے مثل لایا اللہ الضرب مثل لانا اور بیان کرنا اور مارنا + ن ک + لُوْطٍ + نام پیغمبر کا ہے علیہ السلام فَخَانَتَا + پہر دونون نے خیانت کی چوری کی الخون والخیانة ہونا کرنا اور نار استی یعنے معاملہ مین خیانت کرنا چوری کرنا معاملہ حساب اور سچ سچ نکرنا + رَبِّ ابْنِ + اے رب بنا + نَجِّنِيْ + بچا نکال خلاص کر مجہکو التَّنْجِيَةُ وَالاِنْجَاءُ خلاص کرنا اور بلند جگہہ پر ڈالنا + مَرْيَمَ + نام ہے عیسے کی ما کا علیہما السلام + اِبْنَتَ + بیٹے + عِمْرَانَ + مریم کے باپ کا نام + اَحْصَنَتْ + نگاہ رکہا رو کا الاحصان نگاہ رکہنا اور شوہر کرنا اور مرد کا عورت چاہنا یعنے نکاح کرنا اور منسوب کرنا اور پرہیزگار ہونا اور پرہیزبین ہونا عورت کا + كَلِمَاتِ + باتین كَلِمَة واحد + سورة الطلاق

سورۃ الطلاق

النِّسَاءُ + عورتین + لِعِدَّتِهِنَّ + اونکی عدت پر یعنے جس طہر مین کہ اسکو مساس نکیا ہو عدت عورت کے حیض کے ایام جب تین موقوف ہوا تب عدت تمام ہوئی + فَاحِشَةٍ + کام بیحیائی کا الفحش حد سے گذرنا بدی کا

ص ص * فحشاء فاحشۃ معنے زنا * حدود اللہ * حدین مقرر کی ہوئی
اللہ کی واحد اُسکا الحد باز رکھنے والا اور باز رکھنا اور نہایت ہر چیز کی
اور اندازہ کیا ہوا اللہ تعالی کا اور حد مارنا اور اندازہ کرنا اور حرام
کرنا اور تیز کرنا * ف ص * حدود جمع * من یتعد * جو کوئی بڑہی فرق
کرے حد سے گذرے التعدی حد سے گذرجانا اور زیادتی ڈہونڈہنا
یحدث * پیدا کرے بنا نکالے الاحداث نئی چیز پیدا کرنا حدیث نئی
چیز حدوث ہونا اوس چیز کا جو نہ رہی ہو * بمعروف * ساتہہ وجہ پسندیدہ
کے ساتہہ دستور کے ساتہہ نیکی کے * واشہدوا * اور گواہ کرلو۔
الاشہاد گواہ کرنا * ذوی عدل * دو شخص معتبر دو صاحب تقوی کے
العدل انصاف اور داد دینے والا اور لائق گواہی کے اور داد دینا
ف ک * الشہادۃ * گواہی * ذالکم * معنے یہ ذلک ذلکما ذلکم ایک معنے
ہین * یوعظ * نصیحت دیا جاتا ہے سمجہایا جاتا ہے الوعظ نصیحت
دینا اور نصیحت کرنا * ف ک * مخرجا * مخلصی نکاس نکلنے کی جگہہ حیث
اس جگہہ جہان * لا یحتسب * خیال نہ رکہے الاحتساب خیال کرنا اور
اور کسی سبب مزدوری چاہنا اور مزدوری اور ثواب کی امید اللہ سے
رکہنا * حسبہ * بس ہے کفایت ہے اُسکو * اللائی * جو عورتین التی
مؤنث کے واسطے ہے اللائی اللاتی جمع * یئسن * ناامید ہوئین الیاس
ناامید ہونا * ک ک * من المحیض * حیض سے المحیض والحیض نماز کے
لائق نہ رہنا عورت کا اور حالت بے نمازی کی * ف ک * ان ارتبتم
اگر شبہ مین پڑے ہو تم الارتیاب شک مین پڑنا * اولات الاحمال *
صاحب حمل کی حمل والیان جن عورتون کے پیٹ مین بچہ ہے اولات

مونث کیواسطے آتا ہے جیسا کہ واؤ مذکر کے واسطے آتا ہے معنے صاحب
التحمّل عورت کا حمل عورت کے پیٹ میں بچہ رہنا اور درخت کا پھل اور
درخت کا پھلنا + ف ک + احمال اوسکی جمع + یُعْظِمْ + زیادہ دیوے بڑا
الاعظام والتعظیم بزرگ کرنا یعنی بڑا کرنا اور بزرگ رکھنا + اَسْکِنُوْا +
گھر دو جگہ دو الاسکان جگہ دینا + وُجْد + مقدور طاقت اور تونگر ہونا
+ ف ک + لَا تُضَآرُّوْهُنَّ + ایذا نہ پہنچاؤ انکو المضارۃ ایذا پہنچانا گزند
رسانیدن + لِتُضَیِّقُوْا + تا کہ تنگ پکڑو التضییق تنگ کرنا اور تنگ
پکڑنا کسی پر + فَاَنْفِقُوْا + تو خرچ کرو الانفاق خرچ کرنا اور محتاج ہونا اَرْضَعْنَ
دودھ پلاویں الارضاع دودھ پلانا + وَاْتَمِرُوْا + اور مشورہ کرو آپس میں
الایتمار آپس میں مشورہ کرنا اور تابعداری کرنا + اِنْ تَعَاسَرْتُمْ + اگر آپس میں
ضد کرو التعاسر والمعاسرۃ آپس میں دشواری کرنا ضد کرنا + ذُوْسَعَةٍ +
کشایش والا وسعت والا صاحب مقدور مِنْ سَعَتِهٖ اپنی مقدور سے وسعت
سے یعنی موافق اپنی وسعت کے سعۃ کے معنے کشادگی اور کشادگی کرنا
اور گنجیدن یعنے سمانا اور تونگری + ک ف + اصل میں وسع تھا واؤ کے عوض
آخر میں تا آئی وسع معنے قدور اور طاقت + لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ + تکلیف
نہیں دیتا اللہ التکلیف کسی کو اوسکی طاقت کے اندازے سے زیادہ
کام فرمانا + کَاَیِّنْ + بہت کتنی + قَرْیَةٍ + گانون بستی بہہ قری
جمع + نُکْرٌ + دشوار اور برا کام اور ناشناختہ یعنے بے پہچانا ان پچھلا
اسی معنے کی رعایت کرکے ترجمہ ہند میں مصنف رحمۃ اللہ نے اس آیت
کا یون ترجمہ کیا ہے وَعَذَّبْنٰهَا عَذَابًا نُّکْرًا + اور آفت ڈالی ان پر ان دیکھی
آفت + وَبَالٌ + سزا اور بھاری اور دشوار اور ناگوار ہونا کھانا

عاقبۃ سرانجام آخر ایک کام کا خاص ہندی انت ایک کام کا اُولی الالباب صاحب عقل
کے عقل والے لُبّ معنے عقل الباب جمع + الظّلمات + اندھیری تاریکیاں
ظلمۃ واحد + احسن اللّٰہ + خوب یا ہے اچھی طرح سے بنایا ہے
اللہ نے الاحسان نیکی کرنا + سورۃ التغابن + صوّرکم + صورت
کھینچی صورت بنائی تمہاری پیدا کیا تمکو التصویر صورت کھینچنا اور پیدا
کرنا + فاحسن + پھر اچھی بنائی + صُوَرکم + صورتین تمہاری صورت
واحد + زعم + خیال کیا دعوی کیا الزّعم کہنا اور ایسی بات کہنا کہ صحیح
نہو اور قابل اعتبار کے نہو + ن ص + یوم التغابن + دن ہار جیت کا
دن ظاہر ہونے نقصان ایک کا بہ نسبت دوسرے کے الغبن سودا
بیچنے مین نقصان ہوجانا + ف ک + تغابن آپس مین ایک دوسرے کو
زیان مین ڈالدینا یوم التغابن دن قیامت کا + مَن + جو کوئی جو شخص
اور کون ہے اور وہ کہ + ما اصاب + نہین پڑی نہین پہنچی الاصابۃ —
پہنچنا + من مصیبۃ + کوئی تکلیف مصیبۃ یعنے سختی غمی اور غم پہنچنے والا
کسی پر مصائب جمع + فاحذروھم + سو بچتے رہو ڈرو اُنسے الحذر پرہیز
کرنا + ک ف + تعفوا + معاف کرو العفو درگذر کرنا گناہ سے + ف ص
تصفحوا + درگذر رو الصفح درگذر کرنا گناہ سے اور منہ پھیر لینا + ف
ت + شحّ + لالچ بخیلی + ک ف + سورۃ المنافقون + جُنّۃ
ڈہال سپر + فصدّوا + پھر روکا باز رکھا الصّد باز رکھنا منع کرنا ف ص
فطبع + پہر مہر کی گئی الطبع مہر کرنا چاندی پر اور مہر کرنا خط پر + ف
صلہ اوسکا علی ہوتا ہے یعنے لفظ علی کا جب اُسکے بعد آتا ہے تب مضمون
پوچھا جاتا ہے + لا یفقھون + نہین بوجھتے وسے سب الفقہ جاننا + ف ت

سورۃ التغابن

سورۃ المنافقون

فقیہ فاعل الفقاہۃ فقیہ ہونا + ص س + تُعْجِبُكَ + خوش لگے تجھکو۔
الاعجاب خوش لگنا اور تعجب مین ڈالنا اور تکبر کرنا + اَجْسَامُهُمْ + بدن
ڈیل اونکے جسم واحد تن بدن ڈیل + خُشُبٌ + لکڑیان خشب واحد
لکڑی چوب + مُسَنَّدَةٌ + دیوار سے لگے ہوی السند وہ چیز کہ جسپر
پیٹھ لگاوین مثل بلندی اور پہار اور تکیہ کے + ف ص + صَيْحَةٍ + بڑی
زور کی آواز چیخ آواز کرنا اور عذاب + ف ک + اَنّٰى + کہان سے
پہیرے + يُؤْفَكُوْنَ + پہیرے جاتے ہین الافک کسی چیز سے پہیرنا
اور کسی چیز کا پہیرنا اور جہوٹہ کہنا + ف ک + لَوَّوْا + موڑتے ہین کافر
اللّی بل دینا موڑنا بٹنا رسی وغیرہ کا + ف ک + سَوَآءٌ + برابر ہے
یکسان ہے + الْفَاسِقِيْنَ + بے حکم لوگ حکم سے باہر آنی والے لوگ
الفسق والفسوق باہر نکلنا خرما کا پوست سے اور باہر نکلنا غلام کا
حکم سے + ف ص + يَنْفَضُّوْا + پراگندہ ہوجاوین چہٹ جاوین
تتر بتر ہوجاوین الانفضاض پراگندہ ہونا + خَزَآئِنُ + خزانے
گنجہا خزانہ واحد خزانہ گنجینہ + لٰكِنَّ + لیکن اور جابے اسکا ترجمہ
پر کرے مثلا ما جاءنی زید لکن عمرا قد جاء نہ آیا میری پاس زید پر
عمر آیا لکن عمر آیا اور لکنّ کے نون پر جزم اور تشدید دو نون آتے
ہین اور معنے ایک ہی رہتے ہین + الْمَدِيْنَةِ + شہر اور ہمارے پیغمبر
کے شہر کا نام مدائن جمع + الْاَعَزُّ + زور والا بڑا آدمی + الْاَذَلَّ
بے مقدور لوگ الذل خواری بے مقدوری الذلۃ + المذلۃ خوار
ہونا بے مقدور ہونا + ف ک + الْعِزَّةُ + بزرگی اور عزیز ہونا
بزرگ ہونا اور کمیاب ہونا اور دشوار ہونا اور درست ہونا اور مضبوط

کرنا تقوی کرنا ٭ ف ص ٭ فَاَصَّدَّقَ ٭ تاکہ صدقہ دیتا میں خیرات کرتا میں التّصدّق صدقہ
کرنا ٭ سورۃ الجمعۃ ٭ اَلْقُدُّوْسُ ٭ پاک ذات اللہ کے ناموں میں سے
ایک نام ہے ٭ ٭ الْاُمِّیّٖنَ ٭ ان پڑھے لوگ اُمّی واحد جو شخص
کہ لکھنا نجانے ٭ اَلْحِکْمَۃُ ٭ عقلمندی بات درست ٭ لَمَّا یَلْحَقُوْا ٭ نہیں
ملے ہیں الالحاق ملنا شامل ہونا فارسی ور رسیدن ٭ ک ف ٭ اَلْحَکِیْمُ
حکمت والا دانا درست اور سیدھے کام والا مضبوط کام والا ٭ فَضْلُ
اللّٰہِ ٭ فضل اللہ کا ٭ ذُوالْفَضْلِ ٭ صاحب فضل کا فضل والا ٭ حُمِّلُوا ٭
لادے گئے ٭ التحمیل بوجھ لادنا اور کسی سے کچھ کام چاہنا ٭ اَلتَّوْرٰیۃَ
موسیٰ علیہ السلام کی کتاب ٭ لَمْ یَحْمِلُوْ ٭ نہ اٹھایا الحمل پیٹ کا یا بھار
سر پر اٹھانا ٭ ف ک ٭ کَمَثَلِ الْحِمَارِ ٭ جیسے کہاوت گدھے کی
اَسْفَارًا ٭ کتابیں واحد اوسکا سفر سین مکسور لکھی ہوئی یعنے کتاب ٭ ھَادُوْا
یہودی ہوے الھود توبہ کرنا اور حق کی طرف رجوع کرنا اور یہودی ہونا یعنے
یہود ہونا ٭ ف ن ٭ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ ٭ تو چاہو آرزو کرو موت کی
التمنی آرزو کرنا ٭ ف ف ٭ تَفِرُّوْنَ ٭ تم بھاگتے ہو ٭ الفرار بھاگنا ٭ ف
ک ٭ یَوْمِ الْجُمُعَۃِ ٭ دن جمعہ کا جمع جُمُعات اوسکی ٭ اَلْبَیْعُ ٭ خریدنا بیچنا
ف ک ٭ فَانْتَشِرُوْا ٭ پھیل پڑو متفرق ہو الانتشار پراگندہ ہونا ٭ کَثِیْرًا
بہت الکثرۃ بہت اور بہت ہونا ٭ ص ص ٭ اِذَا رَاَوْا تِجَارَۃً ٭ جب
دیکھیں سودا بکتا التجر و التجارۃ سوداگری کرنا ٭ ف ن ٭ اَللَّھْوُ
تماشا اور کھیل کرنا ف ص ٭ سورۃ الصف ٭ کَبُرَ مَقْتًا ٭ بڑا
بیزاری ہے بہت ناپسند ہو المقت دشمن رکھنا دشمنی کرنا ٭ ف ص ٭
بُنْیَانٌ مَّرْصُوْصٌ ٭ عمارت دیوار ہو مضبوط آپس میں جڑی ہوئی ہووے

الرّصّ مضبوط کرنا اور دو چیز کا ایک کو ایک مین لپٹانا + ف ص ن + تُؤْذُوْنَنِیْ
ستاتے ہو ایذا دیتے ہو مجھکو الایذاء ستانا دکھہ دینا + زَاغُوْا + پھر گئے
وہ سب کجروی کی الزّیغ پھر جانا میل کرنا کج ہونا + ف ک + اَزَاغَ اللہُ
پھیر دیا اللہ نے کج کیا اللہ نے الازاغۃ کسی کو راہ سے پھیر دینا + ف ت ن + بَنِیْ
اِسْرَائِیْلَ + فرزند اولاد یعقوب علیہ السلام کے + مُبَشِّرًا + خوشخبری
دینے والا خوشخبری سنانا + اَحْمَدُ + نام ہی خاتم النبی کا صلی اللہ علیہ و
سلم انجیل مین خاتم النبی کا نام فارقلیط لکھا ہے + اِفْتَرٰی + باندہا الافتراء
جہوٹہہ باندہنا + لِیُطْفِئُوْا + کہ بجہا دین الاطفاء بجہانا آگ اور چراغ کا
+ بِاَفْوَاهِهِمْ + ساتہہ اپنے مہون کے اپنے مونہہ سے فم واحد اسکی
سنے سنہہ اصل مین فوہ تہا ہا گر گئے واو ساکن اعراب کی برداشت نکر سکا
تب اوسکی عوض میم لائے — جب تصغیر یا جمع بناتے ہین تب ہا پہر
آتی ہے جسطرح فوہ فویہہ اور افواہ + وَلَوْ کَرِهَ الْکَافِرُوْنَ اگرچہ ناخوش
رکہین برا مانین کافر او کبھی ترجمہ ہوسکتا ہے اور پڑہیے برا مانین کافر
مت سکر الکراہۃ والکراہیۃ ناپسند رکہنا برا ماننا + ک ر ہ + لِیُظْهِرَهٗ +
تاکہ غالب کرے اوپر کرے اسکو الاظہار غالب کرنا اور ظاہر کرنا اور
واقف کرنا اور ظہر کی نماز کیوقت جانا + اَدُلُّکُمْ + راہ بتاؤن مین تمکو
الدلالۃ والدلولۃ راہ دکہلانا + ف ض + مَسَاکِنَ + گہر + طَیِّبَۃً + ستھرے
پاکیزہ طیب پاک اور حلال طیبۃ تطیاب مصدر پاک اور حلال ہونا ف ک
لِلْحَوَارِیّٖنَ + ساتہہ یار خاص کے الحواری دہوبی کا ذرا اور مدد گار ہو
حواریون عیسے علیہ السلام کے اصحاب + فَاَیَّدْنَا + پہر زور دیا قوت دی
ہمنے التائید قوت دینا + ظَاهِرِیْنَ + غالب ہونیوالے الظہور غالب

ہونا اور ظاہر ہونا * سورۃ الممتحنہ * عَدُوِّیْ * دشمن میرے عدو
دشمن اَعدا جمع * بِالْمَوَدَّۃِ * بسبب دوستی کے المودۃ دوست رکھنا *
اَخْفَیْتُمْ * چھپایا تمنے الاخفاء چھپانا اور پوشیدہ رکھنا * اِنْ یَّثْقَفُوْکُمْ اگر وہ پاویں
تمکو الثقف پانا ک ف * یَبْسُطُوْا پھیلاویں بڑھاویں اَلْبَسْطُ والبصط پھیلانا اور عذر
قبول کرنا ف ص * بِالسُّوْءِ * ساتھ برائی کے ابذاکے سوء معنی بدی اور برص کے معنے
بھی آئے ہیں برص کہتے ہیں سفید کوڑہ کو * اَرْحَامُکُمْ * ناتے والے
اپنایت کنبے تمہارے رَحِم واحد بچہ دان فارسی زہ دان اور اپنایت خویشی
اُسْوَۃٌ * معنے پیروی کرنا اور پیشوا * بُرَآءُ * الگ ہونے والے
بیزار ہونے والے علاقہ نہ رکھنے والے بَرِیْءٌ واحد جیسے سفیہ کی جمع سُفَہَا
اَلْبَرَآءَۃُ بیزار ہونا پاک ہونا عیب سے اور قرض وغیرہ سے * ک ف * بَدَا
ظاہر ہوئی کھل پڑی اَلْبَدُوُّ ظاہر ہونا * ف ص * اَلْعَدَاوَۃُ * دشمنی اَلْبَغْضَآءُ
ناخوشی دشمنی و بیر * وَحْدَہٗ * اکیلا وہی * اَنَبْنَا * رجوع کیا ہم نے اَلْاِنَابَۃُ
رجوع کرنا اللہ تعالیٰ کیطرف * عَادَیْتُمْ * دشمنی رکھی ہے تمنے المُعَادَاۃ
کسی کے ساتھ دشمنی کرنا * مِنْ دِیَارِکُمْ * تمہارے گھروں سے دار واحد
تَبَرُّوْا * احسان کرو بھلائی کرو تم اَلْبِرُّ نیکی کرنا اور ماں باپ کی تابعداری
کرنا * ک ف * تُقْسِطُوْا * انصاف کرو تم اَلْاِقْسَاطُ عدل اور انصاف کرنا
ظَاہَرُوْا * آپس میں مدد کی میل باندہا المظاہرۃ مدد کرنا * تَوَلَّوْہُمْ
دوستی کرو تم اَلتَّوَلِّی کسی سے دوستی کرنا اور منہ پھیرنا * مُہٰجِرٰتٌ
عورتیں ہجرت کرنے والی المُہَاجَرَۃُ ایک جگہہ کو چھوڑنا دوسری جگہہ کی
محبت سے * فَامْتَحِنُوْہُنَّ * پھر آزمالو جانچ لو انکو الامتحان آزمانا اور
محنت اور بلا میں پڑنا * حِلٌّ * حلال ہیں * یَحِلُّوْنَ * حلال ہیں اَلْحِلُّ

واستحلال حلال ہونا + ف ک + ولا جناح + اور نہین ہے گناہ +
تنکحوا + نکاح کرو النکاح جماع کرنا اور جورو خاوند کا ایجاب قبول
کرنا اور جورو کرنا مرد کا اور خاوند کرنا عورت کا + ف ت + ولا تمسکو
اور نہ رکھو قبضہ مین + بعصم + ناموس عصمتین یعنی عقد نکاح کا عصم
جمع ہے عصمۃ کی العصمۃ باز رکھنا منع کرنا اور کسی کو گناہ اور خوف
سے نگاہ رکھنا تو عقد نکاح مین جو گناہ سے عصمت ہوتی ہے اسواسطے
عقد نکاح کو عصم کہا عصام بند مشک کا اور اوسکا تسمہ ہے مشک
اٹھانے مین اعصام مشک کا باندھنا اور کہا ہے باز مین پر کوئی چیز ہنا
کہ سوار اوسکو ہاتھہ سے پکڑے رہے تاکہ گر نہ پڑے اور اوس چیز
کو گرنے کے خوف سے تھامنا اسی سے بموجب شاہ ولی اللہ محدث
دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے عصم کا ترجمہ ناموس کیا ہے اور ناموس
سے مراد نکاح فرمایا ہے اور بیضاوی مین بھی عصم سے مراد عقد نکاح
فرمایا ہے اور اوسی عصم کو اعتصام سے سمجھا ہے الاعتصام چنگل
مارنا یعنے تھامنا ہاتھہ سے پکڑنا + الکوافر + کافر عورتون کا یعنے
انکے نکاح کو باقی نہ رکھو بلکہ چھوڑ دو کافرۃ واحد + فاتکم + جاتی
رہے تمہارے ہاتھہ سے + الفوت والفوات گذر جانا اور زیست ہونا
+ ن ص + فعاقبتم + پھر عذاب کرو تم العقاب والمعاقبۃ عذاب کرنا
اور کسیکی پیچھے سے آنا اور لوٹ پانا غنیمت پانا + یبایعنک + بیعت کرین
قرار کرین تجھسے المبایعۃ آپسمین خرید فروخت کرنا اور بیعت کرنا +
ولا یسرقن + اور چوری نکرین السرق والسرقۃ چوری کرنا + ف ک
ولا یزنین + اور بدکاری نکرین زنا نکرین الزنا اوسی جماع کرنا جسے

جماع کرنا حلال نہوف ک بُہتَانٍ جھوٹہ باندہنا کسی پر یَفْتَرِیْنَہٗ جھوٹہ باندہین اوسکو الافترا

جھوٹہ باندہنا اور پوشیدن یعنے چیز کا لباس پہنایا سورۃ الحشر لِاَوَّلِ الْحَشْرِ شروع جمع کرنی

لشکر کے پہلے ہے پہیر ہوتے + مَانِعَتُهُمْ + نگاہ رکھنے والے بچانیوالے

ہین اونکے + حُصُوْنُهُمْ + قلعے اونکے کوٹ اونکے حصن واحد پناہ اسی

مراد ہے قلعہ حِصَانَۃٌ مضبوطی اور مضبوط ہونا + ص ن + قَذَفَ +

ڈالا اَلْقَذْفُ پتھر ڈالنا اور رمی کرنا اور گالی دینا اور کسیکو فاحشہ ہونیکی

نسبت کرنا + ف ک + الرُّعْبُ + ڈر دہاک ڈرانا + يُخْرِبُوْنَ +

خراب کرتے تہے اجاڑتے تہے الاِخْرَابُ ویران کرنا اجاڑنا + فَاعْتَبِرُوْا

پہر عبرت پکڑو دہشت مانو + اَلْاِعْتِبَارُ نصیحت لینا دہشت ماننا +

يٰٓاُولِی الْاَبْصَارِ + اے آنکہہ والو + وَلَوْلَآ + اور اگر نہوتا + اَلْجَلَاءَ

اجڑنا اپنے وطن اور جگہہ سے باہر جانا اور وطن سے نکال دینا + شَاقُّوا

اللّٰہَ + مخالفت کی اللہ سے المشاقۃ والشقاق خلاف اور دشمنی

کرنا + لِيْنَةٍ + درخت خرما کھجور کا پیڑ + عَلٰٓى اُصُوْلِهَا + اوسکی

جڑون پر اصل واحد جڑ بیخ + مَآ اَفَآءَ اللّٰهُ + جو ہاتہہ لگایا اللہ نے

یعنے مال بنی نضیر کا فئ رجوع کرنا پہر آنا اور حصول اور لوٹ اور سایہ زوال

کا جو آفتاب ڈہلنے کے بعد ہوتا ہے + ف ک + فائدہ + فئ اوسکو

کہتے ہین کہ بغیر لڑائی کے مسلمانون کے ہاتہہ لگے الافاءۃ پہیرنا اور

غنیمت یعنے لوٹ ہاتہہ لگا دینا + فَمَآ اَوْجَفْتُمْ + سو نہ دوڑایا تمنے

الایجاف اونٹ کا اور چارپائے کا چلانا کشادہ چال پر اور کشادہ

چلنا اونٹ اور چارپایکا اور چال مین دوڑانا + خَيْلٍ + گھوڑے

اور سوار + رِكَابٍ + اونٹ کہ اُن پر سفر کیا جاوے + يُسَلِّطُ +

غالب کرتا ہے تعین کرتا ہے التسلیط تعین کرنا غالب کرنا + اَهْلِ الْقُرٰى
رہنے والے گانون کے قریہ واحد + ذِي الْقُرْبٰى + ناتے والے
ایتامیٰ + اِبْنُ السَّبِيْلِ + مسافر راہی + كَيْ + تاکہ + دُوْلَةً + باری
غنیمت کی ہوتے ہین صار الفئ دولۃ بینهم یعنے ہوئی فی باری
غنیمت ملنے کی انکے درمیان مین کہ ایک بار انکو ملے اور ایک بار انکو
دولات دُوَل جمع اور دُولۃ دال مفتوح نیکی اور فتح کا کسیکی طرف
پہرنا یعنے چارون طرف سے نیکی اور فتح کا دورہ کرکے گہوم گہام
کے کسیکی طرف آنا + لِلْفُقَرَاۤءِ + واسطے محتاجون مفلسون کے الفقیر
واحد محتاج مفلس درویش + تَبَوَّؤُا + جگہ لی جگہہ پکڑ رہے ہین التبوء
جگہہ لینا + حَاجَةً + غرض حاجت حاجات حوائج جمع + خَصَاصَةٌ
احتیاج درویشی محتاجی تنگی + شُحَّ + بخل اور نہ دینا اور حرص کرنا اور
جی کی لالچ ہک ف + وَلِاِخْوَانِنَا + اور ہمارے بہائیون کو اخ واحد
اوسکے معنے بہائی اخوۃ اخوان جمع + غِلًّا + بیر کینہ اور کینہ رکہنا +
ف ک ا + لَيُوَلُّنَّ + البتہ بہاگین گے پہیر کے + الْاَدْبَارَ + پیٹہیں
یعنے پیچہا ریکے دبر اور دُبُر واحد اوسکے معنے پیٹہ کے پیچہے رَهْبَةً
رعب مین ڈر مین از روی ڈر کے رہب رہبۃ رہب ڈرنا + ک ف +
قُرًى مُّحَصَّنَةٍ + گانون بستیان کوٹ بنائی گئی یعنے اوسکو جو گرد سے
کوٹ بنا کے گہیر رکہا ہے + جُدُرٍ + دیوارین جدار واحد + بَاْسُهُمْ
لڑائی انکی البأس عذاب او سختی اور دلیر ہونا لڑائی مین مرد کا + ح ش ر
فَالَّذِيْنَ + دونو سدا رہین + لِغَدٍ + واسطے کل کے برای فردا
نَسُوا اللّٰهَ + بہول گئے بہولا یا اللہ کو + فَاَنْسٰهُمْ + پہر بہلا دیا اللہ نے

اُنکو الاِنسَاءُ کسی چیز کو کسی سے بہولا دینا * لَا یَسْتَوِیْ * نہین برابر ہین الاِسْتِوَاءُ برابر ہونا * مُتَصَدِّعًا * پراگندہ ہونے والا جہتر اجانیوالا التَّصَدُّعُ پراگندہ ہونا * اَلسَّلَامُ * چنگا سلامت سب عیبون سے اور دعا اور بے عیب ہونا اور تابعدار ہونا اور اللہ کے نامون مین سے ایک نام ہے * اَلْمُؤْمِنُ * امان دینے والا بے وحشت کرنیوالا اور ایمان لانے والا اللہ تعالی پر اور اللہ تعالی کے نامون مین سے ایک نام ہے * اَلْمُهَيْمِنُ * بے وحشت کرنے والا خوف سے اور اللہ تعالی کی صفات کے نامون مین سے ایک نام ہے * اَلْجَبَّارُ * دبانے والا اپنے اختیار سے سب کرنیوالا توڑنیوالا سب کام کا اور اللہ تعالی کے نامون مین سے ایک نام ہے * اَلْمُتَكَبِّرُ * صاحب بڑائی کا بزرگ * اَلْخَالِقُ * پیدا کرنیوالا بنانیوالا * اَلْبَارِءُ * پیدا کرنیوالا نکال کہڑا کرنیوالا البرء پیدا کرنا ف * اَلْمُصَوِّرُ * صورت کہینچنے والا اَسْمَاءُ الْحُسْنٰی * نام نیک سب نام خاصے * سورۃ المجادلہ * تُجَادِلُكَ * جہگڑتی ہے تجہسے * اَلْمُجَادَلَۃُ وَالْجِدَالُ جہگڑنا * تَشْتَكِيْ * شکایت کرتی ہے گلہ کرتی ہے جہینکتی ہے اَلْاِشْتِكَاءُ گلہ کرنا اور نالہ کرنا * تَحَاوُرَكُمَا * گفتگو کرنا سوال جواب کرنا تم دونون کا التحاور آپس مین جواب دینا یعنے سوال وجواب کرنا گفتگو کرنا * يُظَاهِرُوْنَ * ظہار کرتے ہین مان کہہ بیٹہین اَلْمُظَاهَرَۃُ وَالظِّهَارُ اپنی عورت کو یون کہنا اَنْتِ عَلَیَّ كَظَهْرِ اُمِّیْ کہنا یعنے تجہپر تو میری مان برابر حرام ہے * مُنْكَرًا * ناپسند نامعقول برا کام * زُوْرًا * جہوٹہ اور جہ کچہہ کرشرکین اللہ کے سواے معبود بنالین * يَعُوْدُوْنَ * پہر کیا چاہین رجوع

کرین العَوْدُ والعَوْدَۃُ پھر پھر نا رجوع کرنا + فَتَحْرِیرُ + پھر آزاد کرنا اَلتَّحْرِیرُ غلام لونڈی کا آزاد کرنا اور فرزند کو سجا بین رہنے اور اللہ تعالیٰ کی بندگی کیواسطے نام زد کرنا + یَتَمَاسَّا + عورت مرد ایک مین ہاتھ لگاوین یعنے جماع کرین اَلمَاسَّۃُ والتَّمَاسُّ مجامعت کرنا + فَصِیَامُ + تو روزہ رکہنا الصیام روزہ رکہنا الصَّوم روزہ اور روزہ رہنا جس شَهْرَیْنِ + دو مہینے مُتَتَابِعَیْنِ + پے درپے لگاتار التَّتَابُع پے درپے پیاپے لگاتار ہونا سِتِّیْنَ + ساٹ + یُحَادُّوْنَ + مخالف ہوتے ہین مخالفت کرتے ہین اَلمُحَادَّۃ مخالفت کرنا اور باز رہنا حق کا + کُبِتُوْا + خوار کیے گئے الکبت خوار کرنا اور ہلاک کرنا اور منہ کے بل گرانا + مِنْ نَجْوٰی ثَلٰثَۃٍ + مشورہ کرنا تین شخص کا النجوی بہید کی باتین کہنا مشورہ کرنا خاص بندون کا نا ہموسی رَابِعُ + چوتہا + خَمْسَۃٍ + پانچ + سَادِسُ + چہٹا + اَدْنٰی + کم + اَکْثَر بہت + یَتَنَاجَوْنَ + آپس مین بہید کہتے ہین کان مین باتین کرتے ہین اَلتَّنَاجِیْ آپس مین بہید کہنا + العُدْوَانِ + ستم کہلا کہلا + حَیَّوْکَ دعا کرین دعا دین تَحِیَّۃُ التَّحِیَّۃ سلام کرنا اور سلام دعا ہے اسواسطے کہ دعا کرنیکے لیتے ہین + حَسْبُهُمْ + بس ہے کفایت ہے انکو + لِیَحْزُنَ + تاکہ غمناک کرے دلگیر کرے اَلتَّحْزِیْنُ غمناک کرنا + فَسْحُوْا تَفَسَّحُوْا + کہل بیٹہو کشادہ ہوکے بیٹہو التَّفَسُّح کشادہ بیٹہنا + المَجَالِسِ + مجلسین جاہین اور جگہہ بیٹہنے کی اَلجُلُوس بیٹہنا + فَانْشُزُوْا + اٹہ کہڑے ہو النُّشُزُ بلند ہونا یعنے اٹہنا + فَسَحُوا دَرَجَاتٍ + درجے مرتبے درجہ واحد + اَطْهَرُ + ستہرے پاکیزہ زیادہ اَشْفَقْتُمْ + ڈر گئے تم الاشفاق ڈرنا کسی سے + یَحْلِفُوْنَ + قسمین

کہاتے ہیں الحلف قسم کہانا ✤ ف ک ✤ عَلَی الْکَذِبِ ✤ جہوٹہہ بات پر ✤
اَلَا ✤ خبردار ہو سنتا ہے ✤ اِسْتَحْوَذَ ✤ غالب آیا قابو کرلیا الاستحواذ
غالب ہونا اور کسی چیز پر قابو پانا ✤ حِزْبُ ✤ گروہ یار لشکر جتہا احزاب
جمع وہ گروہ ہیں جو نبیوں کی لڑائی کیواسطے جمع ہوئے تہے ✤
یُحَادُّوْنَ ✤ خلاف کرتے ہیں مخالف ہوتے ہیں المحادۃ مخالفت کرنا اور
باز رکہنا حق کا اور کسیکو واجب کام سے باز رکہنا ✤ لَاَغْلِبَنَّ ✤ البتہ
غالب آؤنگا میں زبردست ہونگا میں الغلبۃ الغلبۃ غالب ہونا فارسی چیرہ شدن
ف ک ✤ یُوَادُّوْنَ ✤ دوستی کرین المودۃ آپس میں دوستی کرنا ✤ عَشِیْرَتَہُمْ
اپنا اپنا گہرانا اونکا العشیرۃ قوم اور خاندان گہرانا آدمی کا ✤ سورۃ الحدید
اَلْاَوَّلُ ✤ پہلا فارسی نخستین یعنے ہمیشہ تہا الاول اولون جمع ✤ اَلْاٰخِرُ
پچہلا فارسی آخرین یعنی ہمیشہ رہیگا ✤ اَلظَّاهِرُ ✤ معنے ظاہر باہر آشکارا اَلْبَاطِنُ
پوشیدہ اندر پنہان ✤ سِتَّۃٌ ✤ چہہ ✤ یَلِجُ ✤ پیٹہتا ہے داخل ہوتا ہے
الولوج والولجۃ داخل ہونا پیٹہنا فارسے درآمدن ✤ ف ک ✤ یَنْزِلُ ✤
اترتا ہے النزول اترنا ✤ ف ک ✤ یُوْلِجُ ✤ داخل کرتا ہے پیٹہاتا ہے
الایلاج داخل کرنا ✤ مُسْتَخْلَفِیْنَ دوسروں کے جانشین کیے گیے نائب
کیے گیے الاستخلاف کسی کی جگہہ پر ٹہہرا ہونا اور خلیفہ کرنا نائب کرنا ✤
مِیْثَاقَکُمْ ✤ قول اقرار تمہارا میثاق قول عہد اور مضبوطی مواثیق
مواثق جمع ✤ رَءُوْفٌ ✤ مہربان الرافۃ والرافۃ بہت بخشنا اور مہربان
ہونا ✤ ص ص ✤ ف ف ✤ اور یہی معنے راف کے ہیں ک ف ✤
مِیْرَاثُ ✤ پیچہے چہوڑا گیا بچ رہا اور جو چیز کہ مردے سے باقی رہی ہو
قَاتَلَ ✤ لڑائی کی القتال لڑائی کرنا ✤ مَنْ ذَا ✤ کون ہے کیست ✤

کرنے والے کسان فارسی کشاورز اور نہر اور دریا اور وہ شخص کہ زرہ کے
اوپر کپڑا پہنے ہووے اور ایمان نہ لانے والا اور ناشکر کفار کُفَرۃ کفا
جمع یَهِیجُ خشک ہوے الہیاج خشک ہونا گھاس کا الہیج والہیجان والہیاج والاہتیاج
والتَّہییج اُٹھایا گیا ہونا فارسی برانگیختہ شدن اور اُٹھنا یعنے زور پر آنا فارسی
برانگیختن یعنے ایک کام پر مستعد ہونا اسی معنے کی رعایت کرکے مصنف
رحمۃ اللہ نے ترجمہ ہندی میں ہیج کا ترجمہ فرمایا ہے زور پر آتا ہے مُصْفَرًّا
زرد ہو گیا الاصفرار والاصفیرار زرد ہونا * حُطَامًا * توڑا ہوا روندا
ہوا الحطم توڑنا ف ک * حَطام حا مفتوح ریزہ چورا اور ٹوٹا ہوا ہر چیز کا
اور تھوڑا سا مال دنیا کا * سَابِقُوا * دوڑو آگے بڑھو المسابقۃ والسباق
کسی سے آگے بڑھ جانا * عَرْضُهَا * چوڑائی اسکی پہلاو اسکا نَبْرَأَ
پیدا کریں ہم البرء پیدا کرنا * ف ف * لِكَيْلَا تَأْسَوْا * تاکہ غم نہ کھایا کرو
التاسیۃ غم کرنا اور مصیبت زدہ کو تسلی دینا اوسکو صبر کرنے کو کہنا *
مُخْتَالٍ * تکبر کرنے والے اترانے الاختیال تکبر کرنا اترانا * فَخُورٍ بڑا
اپنی بڑائی کرنے والا ناز کرنے والا فارسی نازندہ الفخر والافتخار والفخور ناز
کرنا اترانا * ف ص * بِالْقِسْطِ * ساتھ انصاف کے قسط انصاف اور عدل
کرنا * ف ص * و ک * الْحَدِيدَ * لوہا * بَأْسٌ * لڑائی سخت ذُرِّيَّتِهِمَا
نسل میں اولاد میں ان دونوں کی ذراری جمع * النُّبُوَّةَ * پیغمبری *
قَفَّيْنَا * پیچھے بھیجا ہمنے التقفیۃ پیچھے بھیجنا * عَلَىٰ آثَارِهِمْ * پیچھے اونکے
پچھاڑی پر اونکے قدموں پر اونکے واحد اثر خلاصہ مسکا اور قدم اثر نشان
زخم کا اور سنت رسول علیہ السلام کی * الْإِنْجِيلَ * عیسے علیہ السلام
کی کتاب * رَأْفَةً * مہربانی نرمی اور مہربانی کرنا * رَهْبَانِيَّةً * گوشہ نشینی

دنیا چھوڑنا رہبنۃ رہبانیت ڈرنا ۔ کہتے ہیں کہ زمانہ حضرت عیسیٰ کے بعد قوم نصاریٰ کے
کا پرہیزگار رہبان یعنی راہب رہبانیت نصاریٰ کا ہوتا ہے اور انکی عبادت
یہ تھی کہ بستی چھوڑ کر پہاڑوں پر جا بیٹھتے اور ریاضت
اپنی طرف سے بنا لے کرتے مثلا کھانا اور پینا اور لباس اور نکاح ترک
کرتے ۔ ابتدعوھا + پیدا کیا نیا انکو انہوں نے الابتداع نئی چیز کا
نکالنا بدعۃ نئی رسم نکالنا دین میں اپنے پورے اور کامل ہونے کے بعد
فما رعوھا حق رعایتھا + پھر نگاہ رکھا انہوں نے اسکو حق نگاہ رکھنے کا
رکھنے اوسکے کا الرعایۃ نگاہ رکھنا + کفلین + دو حصے کفل حصہ اور
کسی چیز کے برابر وزن اکفال جمع + سورۃ الواقعہ + خافضۃ
پست کرنے والی نیچا کرنے والی اتارنے والی الخفض کسی کو مرتبہ سے
نیچے ڈالنا اور نرم چلنا اور لفظ کو زیر دینا اور آسودہ ہونا اور آواز
وغیرہ کو نیچی کرنا + رجت الارض رجا + کنپائی جاوے ہلائی جاوے
زمین کنپکپا کر سخت ہلانا الرج ہلانا کنپانا زلزلانا + وبست الجبال
بسا + ریزے ریزے ٹکڑے ٹکڑے کئے جاویں پہاڑ ٹکڑے کرنا
ریزہ کرنا بست البس ریزہ ریزہ کرنا اور خاک کرنا + ھباء +
غبار گرد + منبثا + پراگندہ چھترے بترے الانبثاث پراگندہ ہونا +
السابقون + آگے چلنے والے اگاڑی والے + ثلۃ + جماعت بہت
اور انبوہ ہیں ثلۃ گروہ آدمی کے + موضونۃ جڑاؤ زرباف الوضن نوار
بنانا نوار مشہور چیز ہے جیسی ہمارے ملک میں پلنگ بنتی ہیں
برہان قاطع میں لکھا ہے نوار نہار کے وزن پر ایک چیز چوڑی ہوتی
ہے کہ اسکو سوت سے بنتے ہیں خیمے میں سیتے ہیں اور چارپائی کی

سورۃ الواقعہ

پیشہ پر پوچہا اوس مصدر بنا ہے سنتے پانی مدہ جسمین نہ زردہی ہوئی اور کپڑا
اور تخت جڑاؤ جسمین جواہر جڑے ہون * مُتَقٰبِلِیْنَ ایک دوسرے کے سامنے
التقابل آپس مین برابر ہونا * اَبَارِیْقَ * ہتیاں ابریق واحد تنی فارسی آبریز
اور آبدستان مصنف رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمہ ہندی مین یہی یہی لکھا ہے
اور عرب سے تحقیق کیا تو وہ لوگ ٹونٹی والے برتن کو ابریق کہتے ہین تو
بدہنا آفتابہ تنی ابریق ہے * لَا یُصَدَّعُوْنَ * نہین سر دُکہائی جاوینگے
التَّصْدِیْعُ دردسر پہنچانا اور جدا جدا کرنا صُدَاع دردسر * لَا یُنْزِفُوْنَ
نہ بیہوش ہونگے اور نہ بیجا بولینگے الانزاف بیہوش ہونا * حُوْرٌ
عورتین گوریان گوری گوری عورتین الحَوَرَۃُ آنکہہ کی سپیدی کا بہت سپید
اور سیاہی کا بہت سیاہ ہونا اَحْوَرُ حَوْرَاءُ صیغہ نعت کا یعنے صفت
مشبہ حُوْر جمع حَوْرَاء کی اور اوسیکا مصدر ہے اِحْوِرَار سپید ہونا
کسی چیز کا * عِیْنٌ * کشادہ چشم بڑی آنکہون والیان واحد اوسکا عَیْنَاءُ
بڑی آنکہہ والی عورت فراخ چشم عورت * اَلْمَکْنُوْنِ * چہپائے ہوے
پردہ مین رکہی ہوئے اَلْکِنُّ پردہ پوشش اور پناہ کی جگہہ اور نہان خانہ اور
چیز کہ ساتہہ اوسکے کسی چیز کو محفوظ رکہین اور چہپاوین اکنان جمع * تَاْثِیْمًا * گناہ کی بات
التاثیم کسی پر گناہ کی نسبت کرنا یعنے کسیکو گنہگار ٹہرانا * سِدْرٍ * بیر کے
درخت فارسی کنار سِدْرَۃٌ ایک درخت سِدْرَاتٌ سِدَرٌ جمع *
مَخْضُوْدٍ * بے کانٹے کے کانٹے جہاڑے ہوئے اَلْخَضْدُ کانٹا اور
اور درخت سے کا ٹونکا کانٹا جہاڑنا جہنگانا * طَلْحٍ * کیلے کے درخت
فارسی موز * مَنْضُوْدٍ * تہہ پر تہہ یعنے پہل اوسکے اَلنَّضْدُ تہہ پر تہہ رکہنا
اسباب کا * ف ک * مَّمْدُوْدٍ * دراز لمبی اَلْمَدُّ کہینچنا اور لمبا کرنا دراز

کرنا + ف ک + مَسْکُوب + بہایا ہوا السکب بہنا بہانا پانیکا ماءٌ مسکوب
جو پانی کہ زمین پر بہے بغیر گڑھے کے + فُرُشٍ + فرش بچھونے فرش
واحد + عُرُبًا + پیار دلانی عورتین اپنے خاوند کی دوست رکھنے
والی عروب واحد + سَمُوْمٍ + ہوا گرم لو + یَحْمُوْمٍ + دہوان سیاہ
مُتْرَفِیْنَ + نازمین پالے ہوئے نعمت مین پالے ہوئے آسودہ +
الاتراف نعمت مین پالنا + اَلْحِنْثِ + گناہ اور خلاف کرنا قسم کا ـ
ک ف + شَجَرٍ + درخت اشجار جمع + زَقُّوْمٍ + سہنڈ کا درخت +
اَلْهِیْمِ + اونٹ بہت پیاسے اونٹ توتسے + نُزُلُهُمْ + مہمانی
انکی نزل جو چیز کہ مہمان کے آگے لا رکہین کہانا وغیرہ انزال جمع + تُمْنُوْنَ
پانی ٹپکاتے ہو منی ٹپکاتے ہو یعنے عورت کے بچہ دان مین اسکا مصدر
سورہ قیمہ مین لکہہ چکے + اَلنَّشْاَۃَ + پیدایش پیدا کرنا ظاہر ہونا اور سرنو
پیدا ہونا اور جوان ہونا اور شروع کرنا + تَحْرُثُوْنَ + بوتے ہو تم الحرث
کہیت بونا کہیتی کرنا + ف ن + تَزْرَعُوْنَہٗ + جماتے ہو اگاتے ہو
اسکو الزرع کہیت اور بونا اور اگانا + ف ف + حُطَامًا + گہانس
چور ہوئی روندے ہوئی + فَظَلْتُمْ + پہر سارے دن رہو تم الظلو
کسی چیز کا دن مین ہونا + تَفَکَّهُوْنَ + تعجب کرتے پشیمان ہوتے
باتین بناتے التفکہ تعجب کرنا اور فائدہ لینا اور پشیمان ہونا + مُغْرَمُوْنَ
ڈانڈ تاوان پانیوالے الاغرام تاوان زدہ کرنا ہلاک کرنا + اَلْمُزْنِ + بدلی
بادل سپید ابر سپید و سپید مزنۃ واحد + اُجَاجٌ + کہاری پانی کہا
کڑوا آب شور + تُوْرُوْنَ + سلگاتے آگ نکالتے ہو تم یعنے درخت کی
شاخ سے الایراء آگ نکالنا چقماق سے اور یہان درخت مین سے آگ نکالنا

مراد ہے * لِّلْمُقْوِیْنَ * واسطے مسافرون کے جنگل والونکے الاقواء جنگل اور خشکی مین اُترنا اور راہ خرچ کا چک جانا فارسی سپری شدن توشہ اور خالی ہونا منزل کا آدمی سے * بِمَوَاقِعِ النُّجُوْمِ * ساتہہ گرنے تارون کے یعنے لک ساتہہ ڈوبنے تارون کے اسکا مصدر والمرسلات مین لکہہ چکے * اَلْحُلْقُوْمَ * حلق گلا ۔۔۔ * مَدِیْنِیْنَ * کسی کے حکم مین کسی کے تابعدار جزا دئے گئے الدین دین کیش عادت اور کام اد نرم ہونا اور نرم کرنا اور تابعدار ہونا اور تابعدار کرنا اور پاداش یعنے جزا بدلا اور بدلا دینا فارسی پاداش دادن * رَوْحٌ * راحت آرام ہوا خوش نسیم خوش اور رحمۃ * رَیْحَانٌ * روزی اور پہول خوشبودار اور پتی درخت کے * سُوْرَۃُ الرَّحْمٰنِ * اَلْبَیَانُ * بات کہنا بات ظاہر اور کہلی کہنا اور فصاحت خوش گویائی * اَلنَّجْمُ * کہاس جہاڑ * اَلْاَنَامُ * خلق آدمی * ذَاتُ الْاَکْمَامِ * غلاف والے جنکے میوے پر غلاف ہے واحد اسکا کامۃ غلاف شگوفہ پہول پر کا غلاف اور شگوفہ کہتے ہین پہل والے درخت کے پہول کو * اَلْعَصْفُ * پتے کہیتی کے اور ڈنڈی ڈانٹہہ کہیتی کا زراعت کا * اٰلَآءِ * نعمتین الٰی واحد نعمت * صَلْصَالٍ * سوکہی مٹی اور جو مٹی کہ بعد سانئے کے خشک ہوا ور باریک مٹی پانی ملی جسسے برتن بنتا ہے اور وہ مٹی جو آواز دے مثل ٹھیکرے کے جب آگ سے اسکو پکایا تب اسکا نام فخار ہوا * کَالْفَخَّارِ * جیسے ٹھیکرا فارسی مانند سفال * اَلْجَانَّ * جن اور جنون کا باپ جیسے آدمی کے باپ آدم ویسے جنون کا باپ جن * مَارِجٍ * شعلہ آگ کا آگ بے دہوئین کی * مَرَجَ * چلایا چہوڑا المرج چراگاہ مین چارپایکو چہوڑنا مرج

اور صراح مین اس آیت مین مرج کے معنے چہوڑا لکہا ہے + یلتقیان
آپس مین اکٹہے ہوتے ہین الالتقاء آپس مین دیدار کرنا آپس مین اکہٹے
ہونا + برزخ + پردہ آڑ حجاب ور دو چیزون کے درمیان ہین روکنے
والا + لا یبغیان + زیادتی نہین کرتے البغی ستم اور زیادتی کرنا کہا
اور سخت برسنا مینہ کا + المرجان + چہوٹے موتی + الجوار
کشتیان جہازنیچے چلنے لے جواری تہا یا گر گئی جاریۃ واحد + المنشآت +
اونچے کہڑے منشآت کے معنے صراح مین لکہے ہین کہ وہ کشتی کہ اسکے بادبان
اونچی کئی گئے ہون + اعلام + پہاڑ علم واحد پہاڑ اور نشان اور جہنڈا
اور کپڑیکا کہ پاٹ فارسی ردگاہ جامہ اور جس نام سے کوئی شخص مشہور
ہو + فان + فنا ہونے والا مٹ جانے والا ہے فانی تہا یا گر گئے
الفناء آخر ہو جانا تمام ہو جانا گذر جانا + ک ف + د ف ت + یبقی
باقی رہیگا سورہ حاقہ مین مصدر گذر چکا + الثقلان + جن اور آدمی
آدمیان اور پریان معشر قوم فرقے گروہ آدمیون کے درمیان استطعتم
سکو تم الاستطاعۃ سکنا طاقت رکہنا + تنفذوا + نکل بہاگو باہر چلو
النفاذ گذر رہنا تیر کا اوس جگہ سے کہ جہان پہنچے اور جانا اور گذرنا کا
ف ص + اقطار + کنارے قطر واحد + شواظ + لپٹ اور زبانہ
آگ کا شعلہ + نحاس + دہوان اور تانبا + فلا تنتصران + پس بدلا
نہین لے سکتے مقابلہ نکر سکو گے الانتصار بدلا لینا اور اینا +
وردۃ + گلاب کا پہول گلسرخ یعنے شل گل سرخ کے + کالدہان
جیسے چمڑا سرخ ادیم سرخ جسکو ہند مین نری کہتے ہین + بسیماہم +
چہرے اپنے سے سیما علامت اور نشان چہرے مین + الاقدام + پانو قدم

واحد تلوا قدم اور پانون کا نشان * اٰنٍ * نہایت گرم کہولتا ہوا
ذَوَاتَا * دو صاحب یعنے دونون باغ صاحب * اَفْنَانٍ * شاخو
قنن واحد شاخ افنان افانین جمع * بَطَآئِنُہَا * استر اونکے بطانۃ
واحد استر اندر کی چیز * جَنَا * میوہ * دَانٍ * جہک رہا نزدیک
ہوے * قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ عورتین نیچی نگاہ والی عورتین ایسی کہ اپنے
خاوند سے نظر کو نہ اٹہائین القصر ٹہرنا ایک حال پر کہ اوسی سے تلی الطرف
انکہہ اور دیکہنا * لَمْ یَطْمِثْہُنَّ * نہین ساتہہ سولایا انکو نہین جماع لیا
انسی الطمث کواری عورت سے جماع کرنا * ف ص وک * اور حایض ہونا
عورت کا * ف ص * اور طمث معنے ہاتہہ لگانا چہونا بہی آیا ہے *
اَلْیَاقُوْتُ * لعل یاقوت خاص سندی مانک * مُدْہَآمَّتٰنِ دو باغ
سبز کہ نہایت سبزی سے سیاہی مائل ہین یعنے گہرے سبز ہین سیاہی
مائل الادہیمام سیاہ ہونا اور یہان مراد ہے سیاہ ہونا نہایت سبزی
کے سبب جیسے صراح مین ہے * نَضَّاخَتٰنِ دو نون جوش مارتے ہوئے
ابلتے ہوئے یعنے مثل فوارے کے نضاخہ معنے بہت ہونا پانی کا *
رُمَّانٌ * انار * خَیْرٰتٌ * نیک عورتین پسندیدہ قبول کی ہوئی
عورتین خیرۃ واحد پسندیدہ سب چیز سے اچہی بڑہ کے مَقْصُوْرٰتٌ
نگاہ رکہی ہوئین روکی ہوئین القصر باز رکہنا روکنا * الْخِیَامِ * خیمے
تنبو خیمہ واحد * رَفْرَفٍ * کپڑے سبز اور خیمہ کا دامن اوسکے اور
بچہونے قیمتی اور خیمے کی کہڑکی * عَبْقَرِیٍّ * قیمتی بچہونے عبقر
کپڑا اور فرش وغیرہ چیزین کہ نہایت مضبوطی اور خوبی اور لطافت
کے ساتہہ ہو یا نسبت سے کے لائے * حِسَانٍ * نیک خوش طرح

**سورۃ القمر** + اِقْتَرَبَتْ + نزدیک آئی پاس آ لگی اَلْاِقْتِرَابُ نزدیک ہونا + مُسْتَمِرٌّ + چلا آتا اَلْاِسْتِمْرَارُ مضبوط ہونا اور چلا جانا جاری ہونا ہمیشہ + مُزْدَجَرٌ + نصیحت سے ڈانٹ سے اَلْاِزْدِجَارُ باز رہنا اور باز رکھنا اسی سے معنے نصیحت کے سمجھے گئے کیونکہ نصیحت ایک کام سے باز رکھنے کو ہوتی ہے + النُّذُرُ + ڈرانیوالی ڈرسنا نیوالے نذیر واحد + نُکُرٍ + ان دیکھی ناخوش + جَرَادٌ + ٹڈی ملخ + مُنْتَشِرٌ + پراگندہ ہیں بکھر پڑے ہیں اَلْاِنْتِشَارُ پراگندہ ہونا + مُنْهَمِرٍ + بہت برسنے والا ریلے والا الانہمار گرنیوالا ہونا پانی وغیرہ کا ریزان شدن آب مثل آن + دُسُرٍ + میخین کیلین دسار واحد کشتی کی میخ + مُدَّکِرٍ + نصیحت لینے والا سوچنے والا الاِدِّکَارُ سوچنا یاد لانا نصیحت ماننا اصل مین اذدکار تھا ذال منقوطہ اور دال غیر منقوطہ سے + نَحْسٍ + شوم نحس یَوْمِ نَحْسٍ نحوست کے دن + مُنْقَعِرٍ + اکھڑ پڑے جڑ سے کہد نے والے اَلْاِنْقِعَارُ کہد جانا بر کندہ شدن + سُعُرٍ + دیوانگی سودا بوڑہا پا اور رنج دیکھنا اور عذاب + کَذَّابٌ + بڑا جھوٹا جھوٹھ کہنے والا + اَشِرٌ + بڑائی مارتا اتراتا خود پسند اَلْاَشَرُ خود پسندی ناز کرنا اور مال سے خاص شدہ مال پر اترانا + ک ف + فَارْتَقِبْهُمْ منتظر انکا رہ دیکھتا رہ انکو اَلْاِرْتِقَابُ منتظر رہنا چشم داشتن + وَاصْطَبِرْ اور صبر اختیار کر ٹھیرا رہ الاصطبار صبر کرنا + قِسْمَةٌ + بانٹنا ہے القسم بانٹنا بخشش کردن اور قسمۃ بھی مصدر ہے اور معنے بھی یہان قسمۃ کے معنے مقسوم کے ہیں بانٹا ہوا تقسیم کیا گیا + شِرْبٌ + باری پانی کی ایک حصہ پانی کا + مُحْتَضَرٌ + حاضر کیا گیا ہے یعنے باری والا اور

مضمون صاف ہونے کے واسطے یون ہی درست ہے پہنچتا ہی
حاضر ہووے یعنے حصے والا الاختِفَار حاضر کرنا اور دورُنا گھوڑیکا۔
اور جنگل سے شہر اور گانوُن مین آنا اور سفر سے گہر آنا اور کہانے کے
دوده پر بہت آفت کا پہنچنا + فَتَعَاطیٰ + پہر دست درازی کی ہاتہہ
چلایا اَلتَّعَاطِی ہے لینا اور صراح مین فَتَعَاطی فعقر کے معنے یون لکہے ہین
کہ کہڑا ہوا اوسکے دونون پانون کے انگلیون کے کنارے پر اور اپنا ہاتہہ
اُٹہایا تب اُسکو مارا + صَیحَۃً + چنگہاڑ نعرہ اور عذاب اَلصَّیحَۃ آواز کرنا
اور عذاب + ف ک + اور صَیح اور صِیاح اور صُیاح اور صیحان ہی مصدر ہے
هَشِیم + سوکہی گہاس اور ٹوٹی ہوئی اور سڑا درخت اور کمزور
بدن اَلہَشم سوکہی روٹی کا توڑنا + ف ک + مُحتَظِر + کانٹون کی باڑ
کانٹون کا احاطہ اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث رحمہ اللہ نے ہشیم محتظر
کے معنے مین لکہا ہے کہ سوکہی شاخین اور کانٹے سے بکریون کے رہنے کے
کیواسطے جو احاطہ کہیرتے ہین اور وہ چند روز کے بعد چارپایون سے
روندا جاتا ہے اللہ تعالے نے اوسکی ساتہہ تشبیہ دی اَلاَحتِظَار حظیرہ
بنانا اَلحَظِیرَۃ اونٹ اور بکری کی جگہہ کہ لکڑی اور درخت کی شاخسے بناتی
ہین کہشیم محتظر کا ترجمہ جیسے روندی ہوئی باڑ کانٹون کی + آل +
گہر کے لوگ اور پیروی کرنیوالے اور اہل وعیال + سَحَر + پچہلی
رات تہوڑا سا صبح کے پہلے سحر کہانیکا وقت + فَتَمَارَوْا + پہر جہگڑا
کیا پہر لگے تکرار نے شک مین پڑے اَلتَّمَارِی شک مین پڑنا شک لانا کسی
چیز مین اور آپس مین جہگڑا کرنا + رَاوَدُوہُ + چاہنے لگے اوسے
یعنے غفلت چاہنے لگے وہ سے یعنے اسطرح کی باتین لوط علیہ السلام سے

انکو مہمانوں کی محافظت سے غفلت دین المراوِدَۃ کسی سے کوئی کام
چاہنا اور کسیکو کسی کام پر رکھنا + ضَیْفِہٖ + مہمان اُسکے + فَطَمَسْنَا
پھر کھودی مٹادی سے الطمس مٹ جانا اور مٹانا + ف ض م ک
صَبَّحَہُمْ + صبح کو پڑا صبح کو آیا ان پر صبح کو غارت کی اونپر التصبیح
صبح کو انا اور یہ لفظ کہنا کہ اللہ صبح کو بخیر کرے + مُسْتَقِرٌّ + ٹھیرنیوالا
الاستقرار ٹھیرا رہنا ارام لینا + مُقْتَدِرٌ + قابو مین لینے والا الاقتدار
قابو والا طاقت والا ہونا + بَرَاءَۃٌ + فارغخطی لکھی گئی ہے حکم خلاصی
کا ہے البرَأۃ پاک ہونا خلاص ہونا عیب اور قرض وغیرہ سے ک ف
الزُّبُرِ + لکھے ہوئے ورق کتابین اگلی واحد اسکا زبور لکھا ہوا +
جَمِیْعٌ + جماعت بہل + سَیُہْزَمُ + اب شکست دیا جاوے گا +
الہزیمۃ شکست دینا لشکر کو + ف ک + مَوْعِدُ + وعدہ گاہ وعدہ کی
جگہہ + اَدْہٰی + سخت زیادہ داہیۃ کام سخت اور دشوار اور سختی
دواہی جمع + اَمَرُّ + تلخ زیادہ بہت کڑوی المرارۃ تلخی اور تلخ ہونا
کڑوا ہونا + ک ف + یُسْحَبُوْنَ + گھسیٹے جاوینگے السحب کھینچنا
گھسیٹنا + ف ف + کَلَمْحٍ + جیسے ایک نگاہ کی اللمح نگاہ کرنا
دیکھنا + اَشْیَاعَکُمْ + شلون ساتہون تمہاریکو تمہارے لوگونکو اسکا
واحد شیع + صَغِیْرٍ + چہوٹے + مُسْتَطَرٌ + لکھے ہین آچکے لکھے
ہین یعنی لوح محفوظ مین الاستطار لکہنا + سورۃ النجم + اِذَا ہَوٰی +
جب گرنے الہوی گرنا گر رہے ہین + ف ک + اور گذرنا + مَا غَوٰی +
نہ بیراہ چلا نہ گمراہ ہوا یعنے محمد صلی اللہ علیہ وسلم + الغی والغوایۃ
گمراہ ہونا اور نا امید ہونا + ف ک + مَا یَنْطِقُ + نہین بولتا النطق بات

سورۃ النجم

کہنا + ف ک + وَحْیٌ یُّوْحٰی + پیغام ہے کہ بہیجا جاتا ہے الوحی -
خط اور اشارہ اور پیغام اور دل مین ڈالنا اور بات پوشیدہ اور
جو کچھہ کہ دوسرے کیطرف بہیجے تو اور ڈالے تو + شَدِیْدُ الْقُوٰی +
سخت قوتون والا قوۃ واحد طاقت قوت + ذُوْمِرَّۃٍ + قوۃ اور عقل
کی تیزی اور پتا فارسی زہرہ + فَتَدَلّٰی + اور لٹک آیا نیچے آیا التدلی
لٹک آنا فرو ہشتہ شدن + قَابَ قَوْسَیْنِ + فرق دو کمانون کے برابر
قوس واحد اوسکے معنے کمان اور قاب معنے موافق اور مقدار اور اندازہ
اور کمان کے قبضے اور اسکے گوشے جو الٹے خم ہوتے ہین اوسکے درمیان
مین جو ہے اوسیکو قاب کہتے ہین تو ایک کمان مین دو قاب ہوئے یہان
ایک کمان کے دونون قاب سے مراد ہے یعنے کمان کے اس گوشہ
سے اوس گوشہ تک جو فرق ہے وہ قاب ٹہرا تو اسطرح دو کمان
برابر فرق تہا + اَوْ اَدْنٰی + یا اسسے ہی نزدیک + اَلْفُؤَادُ + دل
اَفَتُمٰرُوْنَهٗ + کیا جہگڑتے ہو تم اوسسے یعنے پیغمبر سے المماراۃ کسی سے
جہگڑے مین فریب کرنا اور جہگڑنا + سِدْرَۃِ الْمُنْتَہٰی + درخت بیر کا ہے
کہ خلایق کا علم وہان تک منتہی ہوتا ہے یعنے وہان تک کی بات سمجہہ
سکتے ہین اور خلائق کی اعمال بہی وہان ہی تک پہنچتے ہین آگے نہین جاتے
اَللّٰتَ + بت کا نام + اَلْعُزّٰی + بت کا نام اور یہ ایک درخت تہا
کہ قبیلہ غطفان کے اوسکو پوجتے تہے اور اوسکے پاس ایک مکان
بنایا تہا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خالد ابن ولید کو بہیجا کہ اوس گہر کو
توڑا اور اوس درخت کو جلایا + اَلْمَنٰوۃَ + بت کا نام + ضِیْزٰی +
بہونڈے بے انصاف ظلم کی الضیز کم کرنا حق کسی کا + ف ک + ضیزی

جلے کی وزن پر ہے ضاد کو کسرہ یا کی رعایت کیواسطے دیا گیا + سَمَّیْتُمُوْهَا + نام رکھہ لیا مقرر کیا تمنے اَلتَّسْمِیَۃُ نام رکھنا تَهْوٰی + خواہش کرتی ہے اَلْهَوٰی چاہنا اور دوست رکھنا + ک ف ۔ اَسَاؤُا + برائی بدکاری کی اَلْاِسَاءَۃ بدی کرنا + یَجْتَنِبُوْنَ + پرہیز گاری کرتے ہین بچتے ہین دور رہتے ہین الاجتناب دور ہونا + کَبٰٓئِرَ + بڑی گناہ کَبِیْرَۃ واحد بڑا گناہ + اَللَّمَمَ + چہوٹے گناہ الاِلْمَامُ اتر نا قریب ہونا اور گناہ صغیرہ کرنا لَمَم لغزش اور نزدیک ہونا گناہ کے اور ایک قسم کا جنون + اَجِنَّۃٌ + بچے پیٹ کے جَنِیْن واحد بچہ پیٹ مین اور مردہ قبر مین + اَکْدٰی + سخت دل ہوا کم خیر ہوا الاِکْدَاءُ کم خیر ہونا اور زمین سخت یا پتہر سخت مین پہنچنا اور بخشش کا موقوف کرنا + وَفّٰی پورا اتارا وفا کیا اَلتَّوْفِیَۃ پورا دینا اور خوب وفا کرنا + اَلَّا تَزِرُ وَازِرَۃٌ وِّزْرَ اُخْرٰی ہے + کہ نہین اٹھاتا کوئی اٹہانیوالا بوجھ یعنے بوجہ گناہ کسی دوسرے کا اَلْوِزْرُ بوجہا اور گناہ اور اوٹہانا پیٹھہ پر + ف ک وک ف + اَلْاَوْفٰی + پورا زیادہ + اَضْحَکَ + ہنسایا اَلْاِضْحَاکُ ہنسانا + اَبْکٰی + رولایا اَلْاِبْکَاءُ رولانا گریانیدن + اَحْیٰی + جلایا زندہ کیا اَلْاِحْیَاءُ زندہ کرنا اور نعمت کی کثرت دکہ مین ہونا + اَغْنٰی + پونجی دی اَلْاِغْنَاءُ پونجی دینا سرمایہ دادن اور خوش کرنا + رَبُّ الشِّعْرٰی رب شعری کا شعری ایک ستارہ روشن کہ بعد جوزا کے نکلتا ہے اوسکو بعضے عرب پوجتے تہے + فَمَا اَبْقٰی + پہر باقی چہوڑا اَلْاِبْقَاءُ باقی چہوڑنا + اَهْوٰی + زمین پر ڈالا پٹکا الاہوا غضب کرنا اور ڈالنا پٹکنا اور اشارہ کرنا + فَغَشّٰهَا مَا غَشّٰی + پہر چہپایا التغشیہ جو کچہ کہ چہپایا یعنے پہر

بہر یا یا التغشیۃ چہپانا + ازفۃ الآزفۃ + نزدیک آئی آپہنچی نزدیک آنیوالی یعنے قیامت الازف نزدیک آنا + ف ک + لا تبکون + نہین روتے تم البکاء رونا آواز کے ساتھہ + ف ک + سامدون + کہیل کرنیوالی کہلاڑیان کرتے السمود کہیلنا کہیل کرنا بازی کردن + ف ص +

سورۃ الطور + فی رق + ورق مین الرق ہرن کا چمڑا کہ اوسپر لکہتے ہین یہان مراد ہے ورق کاغذ کا جسپر لکہین + والبیت المعمور قسم ہے آباد گہر کے یعنی کعبہ یا ساتوین آسمان پر کعبہ ہے فرشتون طواف کرنے کا العمارۃ آبادی اور آباد کرنا + ف ص + السقف المرفوع چہت اونچی یعنے آسمان + البحر + دریا + تمور + جنبش کریے لرزے المور راہ اور موج لہر اور جنبش کرنا اور پہرنا اور خم ہونا اور لہر مارنا + ف ص + تسیر + چلے پہرے السیر چلنا اور چلانا + ف ک —

الحقنا + پہنچا دیا ہمنے الالحاق پہنچا پہنچانا در رسیدن و رسانیدن ما التنا + نہ گہٹایا ہمنے کم نہ کیا ہمنے الالت کم کرنا حق کسی کا + ف ک + یتنازعون + ایک کے ہاتہہ سے ایک لیلیتے ہین جہپٹتے ہین التنازع دو گروہ کا آپس مین جہگڑنا اور آپس مین لینا دینا یہان مراد ہے صحبت کا جہگڑا کہ ایک کے ہاتہہ سے ایک پیالہ شراب کا جہپٹ لیگا + غلمان + چہوکرے لڑکے غلام واحد لڑکا نابالغ فارسی کودک + ریب المنون یہ دو لفظ ملا کے ایک لفظ ہوئے ہین اوسکے معنے گردش زمانی کی فارسی حوادث روزگار ہے معنے صراح مین ہین + تربصوا + راہ دیکہو انتظار کرو التربص انتظار کرنا فارسی چشم داشتن + احلامہم + عقلین انکی الحلم عقلمند ہونا اور غصے مین بہرنا اور نرمی اور آہستگی کرنا کسیکے عذاب کرنیمین اور برداشت

کرنا + ص ص + اسکی جمع احلام ہے + لَا یُوْقِنُوْنَ * یقین نہین کرتے الایقان
یقین کرنا بے شبہہ جاننا + سُلَّمٌ + سیڑہی سلالیم جمع + کِسْفًا مِّنَ السَّمَآءِ
ایک ٹکڑا آسمان سے کسفۃ واحد ہر چیز کا ٹکڑا کسف کسف جمع اور حفص
نے کہاہے کہ جسنے کِسفًا سین ساکن پڑہا ہے اوسنے واحد کے معنے کہا ہے
یعنے ایک ٹکڑا اور جسنے مفتوح پڑہا ہے اوسنے جمع کے معنی کہا ہے یعنے
ٹکڑے + سَاقِطًا + گرنے والا السقوط گرنا کسی چیز کا + ف ص - +
سَحَابٌ + بدلی ہے سحابۃ واحد بدلی فارسے ابر سحاب سحب سحائب
جمع + مَّرْكُوْمٌ + تہ پرتہ بیٹھی ہوئی گاڑہی الرکم تہ پرتہ بیٹھنا فارسی پرہم
نشاندن + ف ص + يُصْعَقُوْنَ * بیہوش کئے جاوین الصعقۃ بیہوش
ہونا + ک ف + صعق تصعق انصعاق متعدی بیہوش کرنا اصاعقۃ آگ
جو آسمان سے گرتی ہے کڑکنے مین ہندیمین اسکو بجلی کہتے ہین اور الصعقۃ
بجلی گرانا کڑاکے کی آگ گرانا اور آواز عذاب کی + ف ف + اسی معنے
کی رعایت فرماکے یون ترجمہ ہندی کیا ہے یُصْعَقُوْنَ ان پر کڑاکا پڑیگا
بِاَعْيُنِنَا ساتہہ نگاہ کہی ہمارے یعنے ہماری انکہون کے سامنے عیون اعین
جمع عَیْنٌ واحد اوسکے معنے انکہہ + سورۃ الذاریات +
وَالذّٰرِيٰتِ + قسم ہے باؤن پراگندہ کرنیوالی خاک وغیرہ کی ذروا
اڑاکر جب کہ پراگندہ کرنیکا حق ہے الذرو اڑانا لیجانا اور جلدی جانا
اور اٹہانا ہوا کا خاک اور گہاس کو اور خرمن کو اوڑانا ذاریات بادین
فارسی بادہا یہ صراح مین ہے + وِقْرًا + بوجہی کو یعنے پانی اصل مین
وقر کہتے ہین گدہے اور اونٹ کے بوجہے کو یہان بادل جو پانی اٹہاتا
ہین اوسنے مراد ہے + اَلْمُقَسِّمٰتِ * بانٹنے والیان التقسیم بانٹنا جدا

سورۃ الذاریات

حم

کرنا ✦ ذَاتِ الْحُبُکِ ✦ صاحب راہون کا یعنے برج جو صورتین مختلف رکھتے ہین مثل شیر اور ترازو اور بچھو وغیرہ کے تو گویا وہی راہ ہین اور ترجمہ ہندی مین یون ہے قسم ہے آسمان جالی دار کی یعنے تارے جو جال جال سے معلوم ہوتے ہین یہ بہی وہی برج ٹھہرے اَلْحِبَاکُ وَالْحَبِیْکَۃُ بالو کے تودے مین جو راہ ہوتی ہے اور پانی مین جو شکن پڑتی ہے اور بال کی شکن فارسی زرہ موی حباک کی جمع حُبُک حَبِیکَہ کی جمع حبائک ✦ یُؤْفَکُ پہیر جاوے ✦ اُفِکَ ✦ پہیر گیا اَلْاِفْکُ جہوٹھہ اَلْاَفْکُ الف مفتوح جہوٹہ بولنا اور کسی چیز سے پہیرنا اور کسی چیز کو پہیرنا ✦ ف ک ✦ اَلْخَرّٰاصُوْنَ جہوٹھہ کہنے والے اٹکل دوڑانے والے اَلْخَرْصُ میوے کو درخت پر اور کہیتی کو زمین پر اٹکلنا اور جہوٹھہ کہنا ✦ خ ر ص ✦ غَمْرَۃٍ ✦ بے خبری غفلت اصل مین غمرۃ کے معنے آدمیون کی بہیڑ اور پانیکا بہت ہونا اور غمر معنے اوپر ہو جانا کسی چیز کا کسی پر اپنی انبوہ اور بہت ہونیکے سبب سے اسی سے معنے غفلت کے سمجھے گئے کیونکہ غفلت بہی آدمی کو دبالیتی ہے ✦ یُفْتَنُوْنَ ✦ جلائے جاوینگے الفتن جلانا فارسی سوختن ✦ ف ت ن ✦ فِتْنَتَکُمْ ✦ عذاب یا فتنہ معنے بلا اور فساد اور بدی اور آزمائش اور آگ مین ڈالنا ✦ یَھْجَعُوْنَ ✦ سوتے ہین اَلْھُجُوْعُ رات کو سونا ✦ ف ✦ ضَیْفِ ✦ کئی مہمان اور ایک مہمان واحد اور جمع دونون ہے اور کہین اسکے جمع اَضْیَافٌ ضُیُوْفٌ ضِیْفَانٌ آتی ہے ✦ فَرَاغَ ✦ پہر متوجہ ہوا دوڑا الرَّفْغُ والرَّوْغَانُ دوڑنا لومڑی کا اور خواہش کرنا دل سے اور کسی طرف منہ کرنا متوجہ ہونا بہانہ کے ساتھہ ✦ ف ض ✦ فَجَاءَ ✦ پہر لایا یا المجی آنا ✦ ف ک ✦ اور اسکے آگے جب با آوے تب اسکے معنے لانا

کتنے چند تین سے نوبتک یہ لفظ بولتے ہین * شُفَعَاءُ * سفارش والی جمع شفیع کی * تُمْسُوْنَ * شام کرتے ہو تم الاِمْسَاءُ شام کرنا شبانگاہ کردن * تُظْهِرُوْنَ * وقت زوال کے او تم الاِظْهَارُ وقت نماز ظہر کے جانا اور غالب کرنا اور ظاہر کرنا * اَهْوَنُ * آسان زیادہ اَلْوَدْقُ مینہ اور برسنا اور نزدیک ہونا * ف ک * مِنْ خِلَالِهٖ * درمیان اوسکے سے خلال درمیان اور بدلے کا شکاف جسسے پانی نکلتا ہے * شَيْبَةً * بوڑہاپا سفید ہونا بال کا * سورۃ العنکبوت * اَلطُّوْفَانُ * مینہ اور پانی کہ زمین سے نکلے اور سب چیز کو غرق کرے * اَلسَّفِيْنَةُ * کشتی جہاز سَفِيْن سُفُن سَفَائِن جمع * اَوْثَانًا * بت وثن واحد اور وُثُن بہی جمع * حَرِّقُوْهُ * جلا دو اسکو اَلتَّحْرِيْقُ خوب جلانا نیک سوزانیدن * لَاتَعْثَوْا * مت فساد کرو مت پہرو تم اَلْعَثْوُ فساد کرنا ف ض * مُفْسِدِيْنَ * خرابی مچانے والے فساد کرنے والی اَلْاِفْسَادُ فساد کرنا خرابی مچانا بگاڑنا خلاف اصلاح کے یعنے بہتر کرنے اور بنانے کے * فائدہ * جب دو لفظ ایک ہی معنے آتے ہین تب ایک لفظ آدہے معنے لیتے ہین مثلا * لَاتَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ مت پہرو زمین بیچ خرابی مچاتے لَاتَعْثَوْا یعنے خرابی مچاتے مت پہرو یہان آدہے معنے کہے گئے یا جسطرح ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا بنائی اللہ نے ایک کہاوت ضَرَبَ معنے کہاوت بنانا مثل بیان کرنا یہان آدہے معنے کہے گئے اسکو تجرید کہتے ہین * جَاثِمِيْنَ * مرے ہوئے پڑے اوندہے پڑے اَلْجُثُوْمُ زمین سے چپائے رکہنا جانور اور آدمی کا اور مراد اوسی مرے سے ہوتی ہے ف ض وک * مُسْتَبْصِرِيْنَ * ہوشیار اَلْاِسْتِبْصَارُ ہوشیار ہونا اَلْعَنْكَبُوْتُ

سورۃ القصص

مکڑی فارسی جولاہک + الحیوان + جینا جاندار + حرما + گرداگرد کعبہ کا جگہہ باحرمت + امنا + باامن پناہ والا + سورۃ القصص

+ ائمۃ + سردار پیشوا امام واحد پیش رو + فالتقطہ + پہر اوٹہالیا اسکو الالتقاط اٹہالینا برچیدن اور یکایک کسی چیز کے اوپر پہنچ جانا + ربطنا گرہ کردی ہمنے باندہا ہمنے الربط باندہنا کسی چیز کا + ف ص و ک قصیہ پیچہے چلی جا اوسکے القص والقصص برپے کسے رفتن کسی کے پیچہے جانا ف ص + جنب + اجنبی بیگانہ یہان یون سنے ہین عن جنب اجنبی ہوکر ناصحون + بہلا چاہنے والے النصیحۃ بہلا چاہنا خیر خواہی النصح و النصاحۃ نصیحت کرنا اور کسی کا خیر خواہ ہونا اور دل سے دوست رکہنا غفلۃ + بے خبر ہونا بے خبری + ت ص + فوکزہ + پہر مکا مارا گہونسا مارا اوسکو الوکز گہونسا مارنا بمشت زدن + ف ک + یترقب انتظار کرتا ہے الترقب راہ دیکہنا انتظار کرنا چشم داشتن + بالامس + کل الامس سنے کل جو گذر گئی ہے جسکی فارسی دی ہے امس بعضون کے نزدیک مبنی ہے کسر پہ اور بعضون کے نزدیک معرب اور جب مضاف کیا جاوے یا الف لام اوسپر آوے یا نکرہ کیا جاوے تب بالاتفاق معرب ہو جاوے یستصرخہ فریاد کرتا ہے اوسی فریاد چاہتا ہے فریاد رسی کو پکارتا ہے اوسکو الاستصراخ فریاد چاہنا + توجہ + متوجہ ہوا التوجہ متوجہ ہونا + تلقاء + طرف سوئی اور برابر و بیدار کرنا + مدین + شہر کا نام + ورد + پہونچا الورود آنا آمدن + ف ک + تذودان + ہٹکتے ہین الذیاد ہانکنا راندن ترجمہ ہندیمین اسکا ترجمہ روکے کہڑے ہین لکہا ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث کے ترجمہ مین لکہا ہے کہ

کہ باز میدار ند مواشی خو ورا تو جانور کو کہین جانے سے باز رکھنا یہ بھی بغیر ہانکنے کے نہین ہوتا * الرِّعَاءُ * چرواہے راعی واحد * شَیْخٌ بوڑہا ہے * اِسْتَاْجِرْہُ * نوکر رکھہ اسکو اَلْاِسْتِئْجَارُ نوکر رکھنا کسی کو مزدور مقرر کرنا * اُنْکِحَکَ * بیاہ دون تجکو نکاح مین دون تیرے ۔ اَلْاِنْکَاحُ نکاح کر دینا بزنی دادن * ھَاتَیْنِ * یہ دو عورتین یعنے ان دو بیٹیون مین سے * اَنْ تَاْجُرَنِیْ * کہ نوکری تو میری مزدور رہو تو میرا اَلْاَجْرُ مزدوری دینا اور مزدور ہونا * حِجَجٍ * برس حِجَّۃٌ واحد ایک برس * اَتْمَمْتَ * پورا کرے تو اَلْاِتْمَامُ پورا کرنا * اَشُقَّ * تکلیف مین ڈالون مشقت ڈالون مین اَلشَّقُّ کسی پر کام کا دشوار آنا * ف ص * ــ * اٰنَسْتُ * دیکہا مین نے اَلْاِیْنَاسُ دیکہنا اور جاننا * بِخَبَرٍ کچھہ خبر بار زائد ہے * جَذْوَۃٍ * انگارا چنگاری آگ کی جذی جِذی جذا جمع * تَصْطَلُوْنَ * تاپو تم اَلْاِصْطِلَاءُ آگ سے تاپنا گرمی لینا * شَاطِئِ * کنارہ کرانہ * اَلْاَیْمَنِ * داہنا * اَلْبُقْعَۃِ * جگہہ جائے بقاع جمع * عَصَاکَ * لاٹھی اپنی * تَھْتَزُّ * پہنبہنا تا ہے جنبش کرتا ہے حرکت کرتا ہے اَلْاِھْتِزَازُ جنبش کرنا ڈولنا جنبیدن جَانٌّ اجلا سانپ مار سفید اور جنون کا باپ جِنَّانٌ جمع * لَمْ یُعَقِّبْ * نہ پہرا یعنے پیچہے نہ پہرا ترجمہ ہندی مین یون ہے اور پیچہے نہ دیکہا اونکے لکہنے کی یہ وجہ کہ جب آدمی پہرتا ہے تو پیچہے دیکہتا ہے اور ہندی محاورہ مین نہ پہرنے کو بولتے ہین کہ پیچہے پہرکے دیکہا ہی نہین اَلتَّعْقِیْبُ پیچہے رکہنا اور پیچہے کو آنا یعنے پیچہے کو ہٹنا اور کسی چیز کے پیچہے سے آنا * اُضْمُمْ * ملا اَلضَّمُّ ایک چیز کو ایک چیز سے ملانا اکہٹا کرنا

فراہم اور دن چیز پرا بچیز پیے + افصح + فصیح زیادہ خوش تقریر
زیادہ فصاحت کشادہ سخن و درست مخارج شدن خوش تقریر ہونا +
ص ص + ردءً + مدد کرنے والا یار + عضد + عضد عضد
عضد بازو العضد یاری دادن مدد کرنا + ف ص + من المقبوحین
دور کئے گیون مین سے ہے صراح مین ہے قبا حتہ بد ہونا زشت شدن
ص ص + العربیہ + بچہم کا + ثاویا + رہنے والا باشندہ - +
یدارؤن + دفع کرتے ہین دیتے ہین الدرء دور کرنا و دفع کردن
یعنے دینا + ف ف + یجبی + کھینچے آتے ہین پہنچائے جاتے ہین جمع
کیے جاتے ہین الجبایۃ گرد کردن خراج محصول کا جمع کرنا محصول سب جگہ
سے کھنچ آتا ہے تب جمع ہوتا ہے اسی سے کھینچنے کے معنے بنے فعمیت
پہر بند ہو گئین چپ گئین العمی اندہا ہونا اور چپ جانا کام کا کسی پر
ک ف + سرمدا + ہمیشہ + بضیاء + روشنی بار زائد ہے
ھاتوا + لاؤ تم ہات دے اور لا بدہ و بیار ہات لا تو ایک مرد
ہاتیا لاؤ تم دو مرد خواہ دو عورتین ہاتوا لاؤ تم سب مرد ہاتے لا تو ایک
عورت ہاتین لاؤ تم سب عورتین + قارون + نام ہے + الکنوز
خزانے کنز واحد خزانہ گنج اور خزانہ رکہنا + ف ک + ما + اِستفد
لتنوء + بیشک تہکاتی النوء بگرانی برخاستن کسی چیز کا بڑی
مشکل سے اٹہنا اور بہاری کرنا گران بار کردن یعنی تہکانا اور گرنا
+ بالعصبۃ + کئی مرد عصبۃ دس سے چالیس تک مردون کو کہتے
ہین + فئۃ + گروہ جماعت فئات جمع + ویکان + اری خرابی
ای عجب کیا تعجب ہے وی کا لفظ تعجب کے واسطے آتا ہے بولتے ہین

ویک آرے خرابی تیری وے لعبد اللہ عجب ہے بندہ اللہ کا اور کان ادر کان پھراتا ہے اور معنے تعجب کے رہتے ہین کان سکے ماننے سے کچھہ معنے زیادہ نہین ہوتے * یبسط * کشادہ کرتا ہے البسط کشادہ کرنا پہپانا قبول کرنا * ف ص * سورۃ النمل * یعمہون سرگردان ہوتے ہین بہکے پہرتے ہین عمہ سرگردان ہونا بہکے پہرنا حیران ہونا دودلہ بودن * ک ف * قبس * پارہ آتش انگارا اور شعلہ آگ کا جو لکڑی مین لگا ہوئے القبس آگ لینا * ف ک * بورک * برکت دی گئی المبارکۃ برکت دینا اور برکت کی دعا کرنا کسیکیواسطے برکت زیادہ ہونا بڑہنا * جیبک * گریبان اپنا منطق * بولی بات * یوزعون * ایک جماعت دوسریکے پہنچنے تک کہڑے کئے ہوئے رہتے تہے الوزع باز رکہنا واول آخر لشکر را فراہم آوردن اگلی پچھلی لشکر کو اکہٹا کرنا * ف ف ترجمہ ہندی مین یون ہے * فہم یوزعون * پہر اونکی مثلین بنہین یہ خلاصہ ہے پہلے معنے کا * واد النمل * چیونٹیون کا میدان النمل چیونٹی سورچہ نملۃ ایک چیونٹی * لا یحطمنکم * نہ پیس ڈالین تمکو الحطم توڑنا نک * فتبسم * پہر مسکرایا التبسم لب شرین کردن مسکرانا * تفقد * خبر لی ڈہونڈہا التفقد کہوئے ہوئے کو ڈہونڈنا گم شدہ جستن * الہدہد * ہدہد چڑیا مشہور کہ زرد اور سیاہ نقطے اوسپر ہوتے ہین اور اوسکے سرپر ایک تاج ہوتا ہے یہ کا مشہور ہے کہ حضرت سلیمان کے وقت مین چڑیون کا بادشاہ تہا فارسی پوپک * الخبأ * چہپی چیز اور چہپائی ہولی او چہپانا * ف ف

اَفتُونی * شعورہ دو مجکو اَلاِفتَاءُ جواب دادن بر فتوی اسکو مشورہ دینا کہتے ہین * قَاطِعَۃً * فیصلہ کرنے والی القَطعُ کاٹنا مُرفیصلہ ہی دو ٹوک کرنا ہوتا ہے * اَعِزَّۃٌ * سردار اور عزت والے * اَذِلَّۃٌ * بے عزت لوگ * بِھَدِیَّۃٍ * تحفہ ہدایا جمع * اَتُمِدُّونَنِ کیا تم میری رفاقت کرتے ہو مدد کرتے ہو اصل مین تُمِدُّونَنِی تہا یا گر گئی * لَاقِبَلَ * نہ سامہنا ہو سکے طاقت نہو قِبَل معنے طاقت اور نزدیک * صَاغِرُونَ * خوار ہون الصغر خوار ہونا ک ف * عِفرِیتٌ * رئیس رکیس دیو سرکش اور متکبر اور سخت اور قوی ہیکل اور ڈہیٹہہ دیو اور دیو سپید اور تہمتن * نَکِّرُوا * روپ بدل دکہاؤ دوسری طرح کردو التَّنکِیرُ دوسری طرح کردینا دیگر گون کردن اور حال سے پہیرنا اور اسم کو نکرہ کرنا * اَھٰکَذَا * ایسا ہی ہے * لُجَّۃً * بڑا پانی حوض پانی کا اور گہرائی دریا کی اور درمیان دریا کا * صَرحٌ * ایک محل ہے * مُمَرَّدٌ * روشن کیا گیا برابر کیا ہوا التَّمرِیدُ چمکنے والی اور روشن اور برابر کرنا عمارت کو * اِطَّیَّرنَا * شگون بد لیا ہمنے * تَقَاسَمُوا * آپس مین قسم کہاؤ التَّقَاسُمُ آپس مین قسم کہانا * لَنُبَیِّتَنَّہٗ * مقرر رات کو پڑین ہم ڈاکا پڑین ہم او سپر التَّبیِیتُ شب خون کردن ڈاکا پڑنا * یَعدِلُونَ * راہ سے مڑتے ہین * پہرتے جاتے ہین العُدُولُ پہرنا راہ سے * ف ک * صلہ اسکا عَن آتا ہے * المُضطَرُّ * پہنسا ہوا اور عاجز درماندہ بیچارہ * ضَیقٌ تنگدل خفگی اور تنگ ہونا * ف ک * رَدِفَ * پیچہہ مرنا پہنچی پیچہے آئی الرَّدفُ پیچہے آنا * ک ف * رِدفٌ وہ شخص کہ پیچہے

سوار کے گہوڑے پر بیٹھے اور پیرو اور پادشاہ کا جانشین اور جو چیز کہ پیچہے کسی چیز کے لگی رہے ردیف پیرو اور وہ شخص کہ کسی کے گہوڑے کے پیچہے بیٹھے + جاثمین + جم رہے ہین جگہہ پر کہڑے ہوے الجثمہ والجثوم بالایخ اوجمنا پانیکا اور کہڑا ہونا فمن جمہ جمع اتقن مضبوط کیا الاتقان مضبوط کرنا استوار کردن + سورۃ الشعراء + باخع + ہلاک کرنیوالا گہونٹ مارنے والا البخع اپنے تیئن مارنا غصہ اور غم سببے ف ف + الم نربک + کیا نہین پالا ہمنے تجکو التربیۃ پالنا پروردن + عبدت + غلام کرلیا تونے التعبید غلام کرلینا + تلقف + نگلنے لگا نگلتا تہا اللقف سبک گرفتن چیزرا کسی چیز کو جلدی سے لیلینا + ک ف مثلا کوئی کچہہ پہینکے اوسکو لوگ لیے تو وہ عصا اونکے سانگ کو منہہ سے لوگ لیتا تہا یہی نگلنا ٹہرا + مایافکون + جو دغابازی کرتے تہے سانگ بناتے تہے افک جہوٹہہ بنانا + ف ک + سانگ بہی جہوٹہہ ہوتا ہے لاضیر + کچہہ زیان نہین ہے کچہہ ڈر نہین ضیر گزند رسانیدن زیان پہنچانا + ف ک + اسر + رات کو سے نکل الاسراء راتکو جانا جب اسکے آگے باء آئی معنے متعدی ہوے رات کو لیجانا لشرذمۃ ایک جماعت ہین شرذمہ ایک گروہ آدمیونکی اور تہوڑا سا ہر چیز مین تراءا + آپس مین ایک کو ایک نے دیکہا مقابل ہوے ترائی آپس مین ایک کو ایک کا دیکہنا اور آپس مین مقابل ہونا الجمعان + دو نون گروہ دونون فوجین + فانفلق + پہٹ گیا الانفلاق پہٹ جانا + کالطود + مانند بڑے پہاڑ کے طود بڑا پہاڑ + اصناما + مورتون کو صنم واحد بت مورت یشفین

چنگا کرتا ہے مجکو یہان ہی یا گرگئی اَلشِّفَآءُ تندرستی اور تندرستی
دینا + ف ک + فَکُبْکِبُوْا + پہر اوندہے ڈالے گئے منہ کے بل
الکبکبۃ منہ کے بل ڈالنا گرانا + صَدِیْقٍ + دوست اصدقاءُ جمع
بِطَارِدِ + ہانکنے والا الطرد ہانکنا چلانا دور کرنا باز انداہے ف ض
رِیْعٍ + ٹیلا زمین بلند ریاع جمع + تَعْبَثُوْنَ + کہیلتے ہو بیفائدہ
مشغول ہوتے ہو العبث کہیلنا + ک ف + مَصَانِعَ + کاریگریان
محل مضبوط قلعے مصنوط حصنہا ہی استوار + هَضِیْمٌ + ملائم نازک
بِالْقِسْطَاسِ + ساتھ ترازو کے قسطاس ترازو اور اوس ترازو
کو بہی کہتے ہین جس مین ایک پلہ ہوتا ہے اور دوسرے پلہ کی جگہہ
اوسکی ڈنڈی مین تہہر لٹکاتے ہین ہندی اوسکی تول اور ترازو فارسی
کپان + اَلْغَابِرِیْنَ + باقی رہنے والے الغبور باقی رہنا ف ص
دَمَّرْنَا + اوکہاڑ مارا ہمنے تدمیر ہلاک کرنا اور کسی پر بلا کی ڈالنا
اَلْمُسَحَّرِیْنَ + جادو کیے گئے اَلتَّسْحِیْرُ جادو کرنا + یَهِیْمُوْنَ + سرمارتے
پہرتے ہین ہَیَمَ ہیمان سرگشتگی از عشق پریشان پہرنا + سورۃ الفرقان

سورۃ الفرقان

اَلْفُرْقَانُ + نام ہے قرآن کا اور جو کچھ کہ فرق کرے سوا الا ہو حق اور باطل
مین + اِکْتَتَبَهَا + لکہہ لیا ہے اوسکو الاکتتاب لکہنا + زَفِیْرًا +
چلانا اور آواز کا گلے کے نیچے جانا سختی سے اور گدہے کی شروع آواز
حِجْرًا مَّحْجُوْرًا + حرام اور باز رکہا گیا حجر معنے حرام محجور معنے حرام
کیا گیا اور حرام وہ چیز جسے باز رکہا جاوے زمانہ کفار حرام مہینون
مین جب کسیکو دیکہتے اور اوسسے ڈرتے تو یہ لفظ کہتے کہ جسمین اوسکی
بدی سے پناہ پاوین تو کافر جب فرشتون کو دیکہینگے موت پا

قیامت کے وقت تب یہ کہین گے کہ شاید موت کی سختی یا قیامت
کی ہول سے خلاص پاوین اَلحِجرُ حرام کرنا اور باز رکھنا روکنا قاضی کا
کسیکو کام سے + ف ص و ک + قَدِمْنَا + پہنچے ہم اَلقُدُوم سفر سے
آنا + خَذُولًا + وقت پر دغا دینے والا اَلتَخَذُّل و اِستخذلان یار کا
چھوٹنا اور جدا ہونا اور سست ہونا اور ہرن کا اپنے گلّے سے چھوٹ
جانا ف ص + وَزِيرًا + کام بنانے والا اور یار اور مددگار +
دَلِيلًا + راہ بتانے والا + صِهْرًا + سسرال صِهر سسر صِهرہ
ساس اَصهار جورو کے گھروالے + خِلْفَةً + آنا اور جانا دن رات کا +
هَوْنًا + دبے پاؤن اور آرام اور آہستگی کرنا + ف ص اور
ہلکا ہونا + غَرَامًا + بری چپی اور عذاب ہمیشہ کا اور بدی ہمیشہ
کی + لَمْ يَقْتُرُوا + تنگی نہ کرین اَلقَتر و اَلقُتُور لڑکے بالی پر روٹی کپڑے کی
تنگی کرنا نفقہ بر عیال تنگ کردن + ف ص و ک + قَوَامًا + ایک
سیدہی گذران قوام معنے سچائی عدل اور قد آدمی کا اور اچھا قد +
اَثَامًا + بدلا گناہ کا + يَعْبَؤُا + پروا نہین رکھتا اَلعَبءُ پروا رکھنا
اور ملانا عطر کا اور بنانا اور موجود کرنا + ف ف + لِزَامًا + ملا ہوا
ہمیشہ لگا رہنے والا یعنی عذاب تکذیب کا تمہین ملا رہیگا کہ کبھی
نچھوڑیگا لزوم ایک چیز کو لازم ہونا یعنے ہمیشہ لگا رہنا اور ایک چیز
پر ہمیشہ ہونا اور واجب ہونا اور ثابت ہونا یہی معنے لزام کے
اور لزام معنے ملازم کے یعنے ہمیشہ ثابت رہنے والا + سورۃ النور
اَلزَّانِيَةُ + بدکاری کرنیوالی عورت + اَلزَّانِي + بدکاری کرنیوالا
مرد زنا کے معنے سورہ ممتحنہ مین لکھہ چکے + فَاجْلِدُوا + سو مارو اجلد جھجی

کوڑا مارنا چمڑی پر + ف ک + اور کوڑا + جلدۃ + مجھی کوڑا +
رَأفَۃٌ + ترس بہت بخشنا اور مہربان ہونا + ص حن و ف ف +
یَرۡمُوۡنَ + عیب لگاتے ہین الرمی ڈالنا اور تیر ڈالنا اور زیادہ
ہونا اور بدکاری کی گالی دینا + ف ک + المُحۡصَنٰتِ + قید والی عورتین
اسکا مصدر گذر چکا + ثمانین + اسی + الخامسۃ + پانچوان +
عُصۡبَۃٌ + ایک جماعت ہین دس سے چالیس تک بلفظ بولنے ہین
اَفَضۡتُمۡ + چرچا کیا تمنے جھوٹ مین دھنسے تم + الافاضۃ بات یا کہنے
مین شروع کرنا اور عرفات سے منا کیطرف ایکبارگی آدمیونکا روانہ ہونا
هَیِّنًا + ہلکی بات سہل بات + اَنۡ تَشِیۡعَ + کہ فاش ہو چرچا ہو
شیوعۃ ظاہر ہونا خبر کا + ف ک + خُطُوٰتِ + قدم خطوۃ واحد قدم
خطوۃ قدم اور چلنا ف من مازکے + نہ سنورتا الزکاۃ لائق آنا
سنورنا + ف ص + لَا یَاۡتَلِ + قسم نکھاوین الایتلاء سوگند کھانا
وَلۡیَصۡفَحُوۡا + اور چاہیئے کہ درگذر کرین الصفح درگذر کرنا گناہ سے
اور منہ پھیرنا + ف ف + اَلۡخَبِیۡثٰتُ + گندیان خبیثۃ واحد
لِلۡخَبِیۡثِیۡنَ + گندون کے واسطے خبیث واحد گندہ پلید خلاف
طیب کے الخباثۃ گندہ ہونا + ص ص + یَغۡضُضۡنَ + نیچی کہین
الغض آنکھ نیچی کرنا اور آواز نیچی کرنا + ف ص + بِخُمُرِهِنَّ + اوڑہنیان
اپنی خمار واحد اوڑہنی عورت کی + بُعُوۡلَتِهِنَّ + خاوند اپنے
بعل واحد جوڑا اور شوہر خاوند + الۡاِرۡبَۃِ + حاجت + غیر
اُولِی الۡاِرۡبَۃِ + نہ عورتون کی حاجت رکھنے والے جسطرح دیوانے
اور بڈہے کہ مطلق شہوت کا تنبہ ان کو نہین رہا ہے + لَمۡ یَظۡهَرُوۡا +

رانڈین بے مرد کی عورتین ایم واحد عورت بے مرد کی اور مرد
بے عورت کا نکاح ہوئے پیچھے بعد بیوہ ہوئے ہون یا نکاح ہوا ہی نہوا ایامے
جمع اصل مین ایایم تھا قلب کیا * اِمَآئِکُمْ * لونڈیان تمہاری اَمَۃ
واحد لونڈی اما اور ام جمع * وَلْيَسْتَعْفِفْ * اور چاہیے کہ آپکو تھامتے
رہین الاستعفاف پرہیزگاری کرنا اور باز رہنا اور باز رہنے چاہنا حرام سے
فَكَاتِبُوهُمْ * تو لکھا ہوا دے دو پھر مکاتب کر دو انکو * فائدہ
مکاتب کے یہ معنے کہ میان اپنے غلام سے کہے کہ تجکو مکاتب کیا یعنی
اسقدر مال پر تو جب غلام اسقدر مال دے تب آزاد ہو جاوے تو
اسکے واسطے جو یہ مضمون لکھدیا اسواسطے اسکو مکاتب بولے اَلْمُكَاتَبَۃ
آپس مین خط لکھنا اور غلام کو اسکے مال پر بیچنا * لَا تُكْرِهُوا * زور نکرو
الاکراہ کسیکو کسی کام پر ظلم سے رکھنا جس کام پر دل نچاہے زبردستی
وہ کام کروانا * فَتَيٰتِكُمْ * چھوکریان اپنی کو فتی جوان اور بخشش
والا اور جوان مرد فتیۃ جمع فتاۃ مونث عورت جوان اور کنواری
لڑکی اور لونڈی فتیات جمع فتا جوان ہونا * ک ف * اَلْبِغَآءِ
بدکاری زنا کرنا * عَرَضَ * اسباب متاع اور جو چیز کہ سوای چاندی
سونے کے ہو عروض جمع * كَمِشْكٰوةٍ * جیسے ایک طاق جسمین
چراغ رکھین اور اسکا سوراخ وار پار نہو * زُجَاجَةٍ * شیشہ زجاج
جمع * دُرِّيٌّ * ستارہ روشن * زَيْتُونَةٍ * ایک درخت زیتکا
* شَرْقِيَّةٍ * سورج نکلنے کیطرف * غَرْبِيَّةٍ * سورج ڈوبنے کیطرف
زَيْتُهَا * تیل اسکا * يُضِيءُ * سلگ اٹھے الاضاءۃ روشن ہونا
اور روشن کرنا * بِقِيعَةٍ * جنگل مین قیعۃ اور قاع زمین برابر نشیب

اقواع اقوع قیعان جمع الظمآن * پیاسا الظما پیاسا ہونا * ک ف *
لجی * گہرا اور بڑا * یزجی * ہانک لاتا ہے الازجاء چلانا
ہانکنا * رکاما * بدلی تہ پر تہ بیٹھے ہوئی اور تودہ ریگ کا برد
اولا فارسی تگرگ تنجیہ ژالہ خاص ہندی بنولی * سنا * روشنی
بجلی وغیرہ کی * برق * بجلی * مذعنین * قبول کرنے والے حکم
ماننے والے الاذعان گردن رکھنا اور قبول کرنا اور بات پر کان رکھنا
ان یحیف * کہ بے انصافی کریگا الحیف ستم کرنا * ف ک یتقہ
بچ کر چلے اوسے اصل مین یتقی تھا بہ سبق ہوا مرکے جزم کیا یا ضمیر
کی ملی * طاعۃ * حکم برداری فرمان برداری کرنا * ف ص الحلم
عقل کی حد اور خواب جو دیکھا جاوے اور خواب دیکھنا اسی مراد
بلوغ ہے * ف ص * صلوۃ العشاء * عشا کی نماز * القواعد
جو عورتین کہ حیض اور لڑکا جننے سے باز رہی ہین یعنے سن یاس کو
پونہچین ہون قاعد واحد * یتسللون * سٹک جاتے ہین نکل
اتے ہین التسلل نکل آنا کسی چیز کے درمیان سے * لواذا * انکھ
بچا کر لواذ ملاوذۃ آپس مین پناہ لینا پناہ دہونڈہنا اور ایک دوسرے
کے پیچھے پناہ لینا فائدہ جب کسی کے پیچھے چھپ کے کسی کے آڑ
مین ہوکے نکل گیا اسکو آنکھ بچانا بولتے ہین * فلیحذر * سوچا چاہیے
کہ ڈرتے رہین الحذر و الحذر پرہیز کرنا ڈرنا * ک ف * — *

سورۃ المومنون * مضغۃ * بوٹی گوشت پارہ فکسونا *
پہر پہنایا ہمنے الکسوۃ پہنانا * ک ف * اور کپڑا کسی جمع فاسکناہ
پہر ٹہرا دیا ہمنے اسکو اسکان ٹہرا دینا * طور سیناء * نام پہاڑ کا جو

شام ہین ہے * صِبْغٍ * روٹی ڈبونا سالن نان خورش صباغ جمع
فا ر س * ابلا جوش مارا الفور و الفوران جوش مارنا دیگ اور چشمہ
وغیرہ کا * ف ض * التَّنُّوْرُ * تنور مشہور روٹی پکانے کا چولہا۔
هَيْهَاتَ * دور ہے کہان ہوسکتا ہے * تَتْرَا * لگتے تار
پے در پے * رَبْوَةٍ * ٹیلا زمین بلند * تُسَارِعُ * دوڑ دوڑ
لاتے ہین ہم مُسَارَعَةٌ دوڑنا * وَجِلَةٌ * ڈرنے والے * یہ صیغہ
مشبہ ہے الْوَجَلُ ڈرنا * ک ف * وُسْعَ * سمائی مقدور طاقت
تونگری کشادگی اور کشادہ کرنا اور سمانا * ک ف * يَجْأَرُوْنَ *
چلاتے ہین گریہ وزاری سے دعا کرتے ہین الجُؤَارُ آواز کرنا گای کا
اور دعا مین تضرع کرنا رونا * ف ف * تَنْكِصُوْنَ * الٹے بہاگتے
تہے النکوص الٹے پانون بہاگنا بازگشتن وپس بازرفتن * ف ص و ک
خَرَاجُ * سو حاصل محصول فارسی باج * اِسْتَكَانُوْا * عاجزی
کی دبے الاستکانۃ فروتنی کردن دبنا * هَمَزَاتٍ * خطری خطرات
وسوسے چہیڑ * رَبِّ ارْجِعُوْنِ * اے رب مجکو پہیر بہیجو یہان
ہی یا گر گئی اور صیغہ جمع کا تعظیم کیواسطے ہے الرَّجُوْعُ بازگشتن و باز
گردانیدن پہرنا اور پہیرنا * ف ک * تَلْفَحُ * جلاتی ہے جہلستی ہے
اللفح جلانا گرمی اور آگ اور لو کا ف ف * كَالِحُوْنَ * بدشکل ہو رہے ہین ترش
کئے ہین الکلوح منہ ترش کرنا ف * شِقْوَتُنَا * کم بختی ہماری بُرْهَانَ سند
حجت * سورۃ الحج * تَذْهَلُ * بہول جاویگی الذہول بہول جانا
ف ف ذہول غافل ہونا بہول جانا ک ف * مُرْضِعَةٍ * دودہ پلانیوالی مُخَلَّقَةٍ
نقشہ بنے ہوئے پوری خلقت التخلیق پورا پیدا کرنا اور ہموار کرنا هامدۃ خشک سوکے

دبی پڑی اَلْهُمُوْدُ بجھنا آگ کا اور پرانا ہونا کپڑیکا + ف ص + زمین نامدہ جسمین گھاس نہو اور سوکھی ہوئی + ثَانِيَ + موڑے ہوئے اَلثَّنْيُ دوتہ کرنا اور دامن اور آستین کے کنارون کا توڑنا یعنے موڑنا اور پھیرنا اور باز رکھنا حاجت سے اور دو آدمی مین دوسرا ہونا یعنی دوہی آدمی ہین مثلاً زید عمرو تو زید کا دوسرا عمرا اور عمر کا دوسرا زید ہے ت ف + عِطْفَه + کروٹ اپنی عطفا الرَّجُلِ دونون کروٹ مرد کی اور ہر چیز کی دونون طرف اَلْعَطْفُ جھکنا اور لکڑ یکو خم دینا اور دوتہ کرنا اور مہربانی کرنا + ف ک + حَرْف + کنارہ اور تیزی ہر چیز کی اَلصَّابِئِيْنَ + ایک مذہب سے دوسرے مذہب مین ہونیوالے اور ستارہ پرست اَلصَّبْءُ و اَلصُّبُوْءُ لڑکے کے دانت نکلنا اور ایک مذہب سے دوسرے مذہب مین ہونا + ف ف + . . . +

اَلنَّصَارٰى + قوم مشہور جو عیسی علیہ السّلام کی امت ہونیکا دعوے کرتے ہین فارسی ترسا نصران ایک گانون ہے شام مین نصاریٰ کو اوسیکیطرف نسبت کرتے ہین + اَلْمَجُوْسَ + مجوس قوم مشہور آتش پرست فارسی مغ اور گبر مجوسی واحد + مَقَامِعَ + منگریان مِقْمَعَة ہتھوڑی واحد عمود آہنین لوہے کی منگری + غَمَّ + مشہور فارسی اندوہ و غُمُوْم جمع اور غمناک کرنا ن ص + بَوَّأْنَا + مکان دیا ہمنے ٹہیک کر دیا ہمنے موجود کیا ہمنے اَلتَّبْوِئُ مکان موجود کر دینا مکان مین ٹہرانا + اَلرُّكَّعِ + رکوع کرنے والے رَاكِعٌ واحد اَلرُّكُوْعُ پیٹھہ خم کرنا + ف ف + اور رکوع نماز کا مشہور + اَلسُّجُوْدِ سجدہ کرنیوالے سَاجِدٌ واحد + اَذِّنْ + پکار دے اجازت دیدے

الْتَّاذِیْنُ کسی کو کسی کام کی اجازت دینا ✣ بِالْحَجِّ ✣ حج کے واسطے الحج معنے قصد کرنا اور اصطلاح شرع مین اسکے معنے قصد کرنا مکہ کیطرف حج کے ارکان ادا کرنیکے واسطے اور حج کرنا ✣ ف ص ✣ رِجَالًا ✣ پیادہ پانون چلنے والے اور رَاجِل واحد رَجُل رَجِل جمع الرَّجْل پیادہ ہونا پیدل ہونا ✣ ک ف ✣ ضَامِرٍ ✣ دُبلے دُبلے بدن یعنے دُبلے دُبلے اونٹ ضُمُرٌ دبلئی لاغری اور ہلکا ہونا گوشت کا اَلضُّمُوْرُ دبلا اور ہلکا ہونا ✣ ن ص و ف ✣ عَمِیْقٍ ✣ گہرا اور دور عمیق کوئین اور میدان اور پہاڑ کی گہرائی اَعْمَاق جمع اَلْعَمَاقَةُ گہرا ہونا ژرف شدن ✣ ض ص ✣ بَهِیْمَةِ ✣ سواشی یعنے گائے بہینس بہیڑی بکری اونٹ فارسی ستور بہائم جمع ✣ اَلْبَائِسَ ✣ بڑا حاجت مند بڑے حال ح الْاَبُوْس وَالْبَئِیْس سبب حاجت مند ہونا ✣ ک ف ✣ اَلْفَقِیْرُ ✣ محتاج اَلْفَقْر محتاج ہونا فقیر وہ محتاج کہ تہوڑی چیز رکہتا ہو اور مسکین جسکے پاس کچہ نہو ✣ تَفَثُ ✣ مکہ معظمہ مین لبونکے بال ترشوانا اور سر مونڈنا ناخن ترشوانا بغل کے بال اور ناف کے تلے کے بال مونڈنا اور اونٹ ذبح کرنا اور صراح مین یون ہے کہ تفث حج کی شرطون مین سے ہے جسطرح لب کے بال لینا سر مونڈانا اور نحر کرنا اور پتہر مارنا اور مثل اسکے ان سب معنون کے رعایت کرکے ترجمہ ہندی مین یون ترجمہ کیا ہے ✣

ثُمَّ لْيَقْضُوْا تَفَثَهُمْ ✣ پہر چاہئے نبیڑین اپنا میل کچیل یعنے دور کرین اپنا میل کچیل یعنے پوری کرین ادا کرین اپنی یہ سب حاجتین اور ان کامون سے فراغت کرین ✣ اَلْقَضَاءُ ✣ حکم اور حکم کرنا اور حاجت روا کرنا اور ادا کرنا قرض کا اور خالی کرنا اور مرنا اور خبردار کرنا ✣

ف ک * العتیق * آزاد ہونے والا اور قدیم اور بزرگ اور آزاد
کیا ہوا اور مقبول اور بیت العتیق کعبہ * شعائر * قربانی حج کے
اور جو چیز کہ اسپر حج اور عبادت کا کوئی نشان ہو شعیرۃ واحد اور
بعضوں نے کہا شعارۃ واحد ترجمہ ہندیہ میں یوں ہے ۔ *
شعائر اللہ اللہ کے نام لگی چیزیں * منسکا * قربانی کی جگہ منسکۃ
قربانی نسک نسایک جمع * المخبتین * عاجزی کرنے والی الاخبات
عاجزی کرنا * البدن * کعبے کو چڑھانے کے اونٹ واحد اسکا
بدنۃ اونٹ اور گائے قربانی کی کہ مکہ میں قربانی کریں * وجبت
گر پڑے الوجوب گر پڑنا اور مرنا اور لازم ہونا اور لایق ہونا اور
ڈوبنا آفتاب کا اور مقرر ہونا * ف ک * القانع * صبر کرنیوالا
راضی ہونے والا القنوع کفایت کرنا اور راضی ہونا * ک ف *
القناعۃ جو کچھ کہ قسمت میں ہو اپنے پلنے پڑے اوسپر خوش ہونا
اور کفایت کرنا * ک ف * المعتر * بیقراری کرنے والا
اور محتاج کہ کسی سے کچھ نہ مانگے یہی صراح میں ہے الاعتزار نیکی
اور بھلائی کیواسطے متوجہ ہونا * دماؤ * لہو دم واحد لہو
خون * ینالہ * پہنچتا ہے اسکو النیل پالینا یا فتن * ک ف
خوان * دغاباز یہ صیغہ مبالغہ کا ہے خون خیانۃ خانۃ مخانۃ ناراستی
یعنے دغابازی کرنا * ن ص * لھدمت * توڑے جاتے التہدیم
ویران کرنا صوامع * تکئے عباد تخلیے نصاری کے نصاری کے
عابدوں کے تکئے صومعۃ واحد * بیع * کلیسا ہی ترسایان
نصاری کے گرجے بیعۃ واحد * صلوات * عبادت خانہ یہود

بیر + کوان چاہ + معطلۃ + نکمی پڑے اور خالی چھوڑے ہوئے التعطیل خالی چھوڑنا + قصر + محل قصور جمع سے + مشید + گچکری گچ کیے ہوئے تشید جو چیز کراوسے دیوار لیپین جسطرح چونہ اور گچ وغیرہ التشید گچ کرنا + ف ک + فینسخ + پہر مٹاتاہے نیست کرتاہے النسخ دور کرنا نیست کرنا اور بدلنا اور کتاب لکہنا + ف ف + مخضرۃ + سبز الاخضرار سبز ہونا + یسطون دوڑ پڑین السطو حملہ کرنا اور سخت پکڑنا + ف ص + الذباب مکہی ذبابۃ ایک مکہے اذبۃ ذبان جمع + یسلبھم + چہین لے اوسنے السلب لیجانا + ف ص + لا یستنقذوہ + چہڑا نہ سکین دہ اوسسے الاستنقاذ چہڑانا کسی کو کسی سے + اعتصموا + کہتے پکڑو وچنگل مارو تہاموالاعتصام چنگل مارنا تہامنا + سورۃ الانبیا حلم + خواب جو دیکہتے ہین + اضغاث احلام اڑتے خواب ہین خوابہای شوریدہ پریشان خواب + قصمنا + توڑمارے ہمنے القصم توڑنا کسی چیز کو اسطرح کہ جدا ہوجاوے + ف ک + احسوا اہٹ پائی الاحساس یقین جاننا اور خبردار ہونا اور دریافت کرنا ک ف + الحس اہٹ پانا + فیدمغہ + پہر سر پہوڑتا ہے اسکا الدمغ سر توڑنا اسقدر کہ دماغ تک پہونچی + ف ف وص + زاھق + شک جانیوالا مٹنے والا الزھوق نکلنا جانکا اور نیست ہونا اور دوسرے گہوڑون سے گہوڑیکا آگے نکلجانا + ف ف اور زاہق مرد شکست کہاے ہوئے + رتقا + منہ بند سے الرتق باندہنا اور بندہا ہوا + ف ص + ففتقنا + پہر کہولاہمنے الفتق چیرنا اور

کہولنا مشک کے نافہ کا * ف ص * فَتَبْهَتُهُمْ * پہر ہوش کہو دیگی
اونکی اچانک سے لیگی اونکو اَلْبَغْتَۃُ اچانک پکڑ لینا ناگاہ گرفتن
اور حیران کرنا * ک ف * یَکْلَؤُکُمْ * بچا دیتا ہے تمکو اَلْکِلَاءَۃُ
نگاہ رکہنا نگہبانی کردن * ف ت * نَفْحَۃٌ * ایک بہاپ اور
ایک ٹکڑا یہ صراح مین ہے النفح بہنا ہوا کا وزیدن باد اور سونگنا
بوی خوش کا * ف ت * جُذَاذًا * ٹکڑا اور ریزہ ہر چیز کا
یَعْقُوْبَ * نام ہے پیغمبر کا علیہ السلام * نَافِلَۃً * انعام مین
نفل اور نافلہ انعام بخشش اور جو عبادت کہ واجب نہو * نَفَشَتْ
روند گئی تہین یہہ معنے ترجمہ ہندی مین ہین مصدر القارعۃ مین گذرا
اور تفسیر حسینی مین یون ہے رات کو گئی تہین یعنے رات کو چرگئی
تہین نفش نفوش رات کو چرنا اونٹ اور بکری کا بغیر چرواہے کے
پیچہے دونو کا خلاصہ ایک ہے رات کو چر گئی تو کہیت کو بہی روندا *
غَنَمُ * بکریان گوسفندان دنبے یہ لفظ نر مادہ سب پر بولتے
ہین * فَفَهَّمْنَا * پہر سمجہا دیا ہمنے التفہیم سمجہا دینا * لَبُوْسٍ * زرہ
حَدَبٍ * اونچان زمین بلند حداب جمع * شَاخِصَۃٌ * اوپر لگ
رہین کہلی رہگیئن الشخوص آنکہہ کا کہلا رہجانا اور ایک شہر سے
دوسرے شہر مین جانا اور اونچا نکلنا بلند برآمدن * ف ف م
حَسِیْسَهَا * آہٹ آواز نرم آہستگی * السِّجِلِّ * قبالہ یا مہر

سورۃ طٰہٰ

باغ اور گہر وغیرہ کا * سورۃ طٰہٰ * طٰہٰ * نام قرآن کا یا سورۃ
کا یا نام اللہ کا یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اور حرف ندا کا محذوف ہے
یعنے اے محمد * الثَّرٰی * خاک نمناک بہلی زمین * فَاخْلَعْ *

قال الحو

پھر اتار الخلع اتارنا کپڑے اور موزے اور پاپوش کا ف ف * نعلیک * دو نون پاپوشین اپنی نعل واحد * فتردی ا پھر تو ہلکا جاوے الردی والردیان ہوئکنا کوفتن اور توڑنا کسی چیز کا اور گرنا کوے مین اور گرنا پہاڑ سے اور ہلاک ہونا * ف ک و ک ف * اتوکا * ٹیکتا ہون مین التوکو تکیہ کردن ٹیکنا * اھش جھارتا ہون * الھش پتے جھاڑنا درخت سے * ح ص *
مارب * کتنے کام حاجتین ماربۃ واحد * حیۃ * سانپ سیرتھا * چال اسکی روش اسکی * آزرای * کمر میری پیٹھ میری ازر قوت اور پیٹھ اور ازار باندھنے کی جگہ دو نو سرین کے اوپر یعنے کمر * التابوت * صندوق * بالساحل * دریا کے کنارے پر تتیا ستی کر * یفرط * جلدی کر الفرط حد سے گذر جانا کسی کام اور کسی کام مین کوتاہی کرنا اور اوسکا فوت کرنا یعنے کسی کام کو نکرنا اور جلدی کرنا صلہ اسکا علے ہوتا ہے اور پیش دستی کرنا بات مین * ف ص * النھی * عقلین نہیۃ واحد عقل خرد * تارۃ * ایک بار تارات تیر جمع * اخرا مے دوسری یہ مونث کیواسطے ہے اخر دوسرا یہ مذکر کے واسطے ہے فیسحتکم پھر کھپاوے تمکو الاسحات جڑ سے کھودنا ہلاک کرنا المثلی خاصی بہتر یہ مونث کیواسطے ہے امثل بہتر مذکر کیواسطے حبال رسیان * عصی * عصا واحد لاٹھیان * یخیل * خیال اپنی آئین خیال مین ڈالی جاتین تھین التخلیل کسیکو اپنے خیال مین ڈالنا * جذوع * ڈھنڈ ہے کھوتھہ ٹھو نٹھہ تنہ تا سے درخت واحد اسکا

جذع تنہ درخت + من خلاف + ایک ادہر کا دوسرا ادہر کا الخلاف خلاف کرنا کسی کے الٹے کوئی کام کرنا + لاصلبنکم + سولی دونگا تمکو التصلیب سولی دینا بردارکشیدن + لن نؤمن لک + ہرگز نہ سمجھین گے تمکو نہ قبول کرین گے تمکو الایثار قبول کرنا یبسا سوکھی ہیں تر جگہہ کہ خشک ہوجاویے + المن + ایک چیز مشہور کہ موسی علیہ السلام کے قوم پر برستی تہی اور ترنجبین + السلوی ایک جانور کا نام ہے شام کو موسی علیہ السلام کے لشکر کے گرد ہزارون جمع ہونے اندہیرا ہوتے اونکی قوم پکڑ لاتی کباب کر کر کہاتے اوسکو فارسی درتیغ ہندی لوا + السامری + نام ایک مرد کا + عجلا + ایک بچہڑا گای کا عجول عجاجیل جمع + خوار + آواز گای کی اور جوار + جیم کے ساتھ بعضون کی قراءت ہے اوسکے معنے آواز گای کی + لن نبرح + ہم لگے رہین گے ہمیشہ رہین گے براح دور ہونا + ک ف + لامساس + نہ چہیڑو صراح مین اسکے معنے لکہے ہین کہ مین کسیکو نہ چہوؤن اور نہ کوئی مجکو چہوئے لننسفنہ ہم بکہیرین گے اسکو + نسف + نیو کا کہودنا اور جانور کے چارا کا بکہیرنا + ف ک + صفصفا + زمین برابر + عوجا + موڑ کجی دین مین اور دنیا کے معاملہ اور عقل مین عوج مصدر کج ہونا ک ف + اور کسی ...... کہڑی چیز کے قد مین کجی مثل درخت اور دیوار کے + امتا + ٹیلا اونچائی + ہمسا + آواز نرم کہسکے آواز + عنت + رگڑتے ہین عاجزی کرتے ہین العنو عاجزی اور خواری کرنا + ق ص + ہضما + ہو کہا ہو وے تو انجوع

بہو کہا ہونا * ف ص * تعرٰے * ننگا ہووے العری والعریۃ
ننگا ہونا * ک ن * لا تظمؤ * نہ پیاس کہینچے تو * لا تضحٰی *
نہ دہوپ کہاوے تو الضحاء دہوپ مین پڑنا * ف ف وک — *
لا یبلٰی * پرانی نہو بلی پرانا ہونا * ک ف * سواٰتہما *
بری چیزین شرمگاہ ان دونو کی سواۃ شرمگاہ اور رسوائی اور
بری خو * یخصفان * گانٹہتے ہین دونون الخصف جوتا سینا گانٹہنا
اور ایک کو ایک مین لپیٹانا * ف ک * ورق * درخت کے پتے
اور کاغذ ترشا ہوا * ضنکا * تنگی تنگ * زہرۃ * رونق تازگی
خوبی * سورۃ مریم * اشتعل * بال کی سفیدی سے چمکا
الاشتعال روشن ہونا آگ کا اور چمکنا سر کا سفید بال سے *
عاقرا * بانجہہ و زن نازایندہ اور مرد کہ جسکے فرزند نہو العقر بانجہہ
ہونا عورتکا * ض ض * سمیا * ہمنام * صبیا * لڑکاپن
مین صبی لڑکا صبیۃ صبیان جمع * حنانا * بخشنا * ف ک *
عصیا * بےحکم نافرمان * فتمثل * پہرین آیا التمثل کسی
مانند ہونا * بشرا سویا * آدمی پورا * تقیا * پرہیزگار
فانتبذت * پہر کنارے ہولی الانتباذ کنارے جانا
قصیا * دور القصو دور ہونا * ف ص * فاجاء * پہرے آیا الاجاءۃ
لانا * المخاض * دردزہ جننے کا درد خاص ہندی پیر * نسیا
منسیا * بہولی بسری * سریا * ایک چشمہ جوئی خورد
تساقط * گرادین المساقطۃ گرانا * رطبا * کہجورین تازہ پکے
خرمای تر ارطاب رطاب جمع * جنیا * خرمای تازہ چیدہ کہجور

تاری توڑی ہوئی + اِنسِیًّا + کوئی آدمی + فریًّا + چیز تعجب
کی حیرانی کی الفری حیران اور مدہوش ہونا + ک ف + بَغِیًّا بدکار
زنا کا + فَاَشَارَتْ پہر ہاتھ سےبتایا الاشارۃ ہاتھہ سے دکہادینا اور فرمانا
اَسْمِعْ بِہِمْ وَاَبْصِرْ + کیا سنتے ہونگے وہ سب اور دیکھتے ہونگے یہ
صیغہ تعجب کا ہے اور صیغے تعجب کے دو آتے ہیں ما افعلہ و افعل بہ
+ صِدِّیْقًا + سچا الصدق سچ کہنا اور سچ کرنا اور سچائی + ف من +
صدیق صیغہ مبالغہ کا وہ شخص کہ ہمیشہ سچ کہے اور کہے سو کرے
وَلِیًّا ساتہی مددگار الولایۃ پادشاہی کرنا اور مدد کرنا + مَلِیًّا + ایک
مدت ملی ایک ٹکڑا زمانے کا اور ساعت دراز + نَجِیًّا + بہید کہنے
والا اسرار النجیۃ جمع + اِدْرِیْسَ + نام ہے پیغمبر کا علیہ السلام عَلِیًّا
اونچا + اِسْرَائِیْلَ + نام ہے یعقوب پیغمبر علیہ السلام کا + بُکِیًّا + رو کر رونیوالے
الشَّھَوَاتِ + مزے واحد اسکا شہوت خواہش تن کی یعنی جس چیز سے بدنکو مزا ملے اور
آرزو + غَیًّا + گمراہی اور نام ایک مقام کا ہے دوزخ میں کہ
اوسکو وادی غی کہتے ہیں + مَاْتِیًّا + لایا گیا انیوالا + جِثِیًّا +
گھٹنوں پر زانو پر گرے + شِیْعَۃٍ + فرقے گروہ شیع جمع عِتِیًّا +
اکڑنے والا استرارت کرنے والا عتو مصدر گذر چکا + اَوْلیٰ + لایق
زیادہ سزاوارتر + صِلِیًّا + اگ میں جلنا گرمی کہینچنا اور کسی کام
کی سختی صلی صلی اگ میں جلنا + ک ف + حَتْمًا + ضرور الحتم
مضبوط کرنا کام کا اور حکم کرنا اور واجب کرنا کام کا کسی پر + ف ک
مَقْضِیًّا + مقرر حکم کیا گیا + نَدِیًّا + مجلس ندی ندوۃ نادی
منتدی مجالس انجمن جمع ہو بیٹہنوالے آدمی + عِزًّا + بزرگی ارجمند

عزت خلاف ذلت کے اسکا مصدر گذر چکا ایک معنے باقی ہے العز غلبہ کرنا + ف ک عزنی غالب ایا مجھپر یہ لفظ سورۃ ص مین ہے تؤزّھم + اچھالتے ہین ابھارتے ہین انکو الاز ابھارنا و رغلا بھا نگیختن ف ص + وَفْدًا + اچھی سواری پر سوار ہونیوالے وفد واحد نزدیک بادشاہ کے جانے والا اور جو کہ اچھی سواری پر سوار ہو + ورداً + پیاسے الورد پانی کیواسطے آنا اور آدمی اور اونٹ پانی کے پاس انیوالے مراد ادسے پیاسے اور پانی کی باری اور اونٹ کی باری + اِدًّا + سخت کام اور سختی + ھدًّا + ڈھہ الھدّ توڑنا اور ڈھانا ویران کردن + ف ص + فردًا + اکیلا طاق افراد فرادی جمع + وُدًّا + محبت + لُدًّا + جھگڑالو واحد اسکا الدّ سخت جھگڑالو لد سخت جھگڑالو ہونا + ک ف + رکزًا + بھنک آواز نرم + سورۃ الکہف + صعیدًا + خاک اور راہ اور روی زمین میدان + الکَھف + غار اور جو غار کہ پہاڑ مین ہو اور پناہ کہوف جمع + الرَّقیم + رقیم کے معنے نوشتہ لکھا ہوا اور وہ تختہ کہ نام اور قصے اصحاب کہف کے اسپر لکھے ہین یہ صراح مین ہے اور کنز اللغات مین یہ ہے رقیم کتاب و تختہ اور رقیم جو قرآن مین آیا ہے بعضے کہتے ہین کہ ایک تختہ ہے کہ اوسمین خبر اصحاب کہف کی لکھی ہوئی ہے یا ایک بیابان کا نام ہے جس مین وہ غار ہے اور بعضے کہتے ہین کہ اصحاب کہف کے کتے کا نام ہے اور بعضے کہتے ہین کہ رقیم وہی پہاڑ کہف یعنے غار والا ہے اور تفسیر حسینی مین لکھا ہے کہ رقیم نام ہے اصحاب کہف کے گانون کا یا اُس

سورۃ کہف

میدان کا کہ جسمین وہ پہاڑ ہے اور بعضون نے کہا ہے کہ ایک تختہ
تہا سیسے یا پتہر کا کہ اصحاب کہف کے نام اسپر لکہے تہے اور غار کے
دروازہ پر لٹکا دیا تہا اور ترجمہ ہندیمین یون ترجمہ کیا ہے اَصْحٰبُ
الْکَہْفِ وَالرَّقِیْمِ غار اور رکہوہ والے + اَوَی + جا بیٹہے پناہ لی
الاوِیُّ وَالاِوَاءُ پناہ لینا + مث ک + یُہَیِّئْ + بنا وے التَّہْیِئَۃُ
بنا دینا + مِرْفَقًا + جس کام سے نفع پاوین جو کام کراوسمین فایدہ ہو
تَزٰوَرُ + بچ کے چلتی ہے اصل مین تتزاور تہا ایک تا گرگئی اور
بعضی قرارت مین تزاور ہے تتزاور کی تا کو زا کرکے ادغام کیا۔
التزاور کسی چیز سے پہرنا یعنے اوسسے کنارہ ہونا + تَقْرِضُہُمْ +
کترا جاتی ہے اونسے القرض کاٹنا مث ک + صراح مین اسکے یہی معنے
لکہے ہین یعنے چہوڑتا ہے انکو کنارے ہوتا ہے اونسے کاٹتا ہے انکو
یعنے اونسے کترا جاتا ہے اور چہوڑتا ہے انکو + فَجْوَۃٍ + میدان
اور دو پہاڑ کے بیچ مین جگہہ کشادہ + اَیْقَاظًا + جاگتے والے
واحد اسکا یَقِظٌ یَقُظٌ مرد جاگنے والا اور ہشیار + کَلْبُہُمْ + کتا
انکا کلب کِلَاب کلیب جمع + الوَصِیْدُ + چوکہٹ آستان۔ +
بِوَرِقِکُمْ + روپیہ اپنا ورق وہ چاندی جسپر سکا مارا ہو +
لِیَتَلَطَّفْ + چاہیئے کہ نرمی کرے التلطف نرمی کرنا لَا یُشْعِرَنَّ
خبردار نکرے نہ بتاوے الاشعار خبردار کرنا + اَعْثَرْنَا + خبر کہولدی ہم
نے الاعثار اطلاع دینا کسی کو + یَتَنَازَعُوْنَ + جہگڑا کرنا لڑائی کرنا
یہ باب مفاعلہ سے ہے جس طرح مقاتلۃ قتال + سُرَادِقُہَا +
قناتین اوسکی سراپردہ آن سرادقات جمع + یَسْتَغِیْثُوْا + فریاد

کرین وہ سب الاستغاثۃ فریاد چاہنا یغاثوا فریاد سنے جاوین الاغاثۃ
فریاد کو پہنچنا * یتشویٰہ بہون ڈالے الشیّ بریان کردن بہوننا
تبید * خراب ہووے البید والبیود ہلاک ہونا * ف ک
یحاورہ * بات کا جواب دیتا تھا اوسکو المحاورۃ آپس مین بات کا جواب
دینا * لکنّا * پر مین لیکن مین تو کہتا ہون اصل مین لکن انا تھا الف
کو گرا دیا تب دو حرف ایک جنس کے پاس پاس آئے ادغام ہوا
لکنا معنے لیکن مین تو اقول یہان مقدر ہے لکن لٰکنّ حرف عطف
کا ہے پہلے کلام سے جو شبہ ہوتا ہے اسکے دفع کرنے کو آتا ہے
حسبانا * عذاب بیٹر کا اور ملخ یعنے ٹڈی اور تیر ناوک کے اسم
جنس ہے اور حسبانۃ ایک پر بولتے ہین * زلقا * چٹپٹ میدان
زمین بے گہاس کہ اسپر پانون پہسلجاوے جائے لغزان اور
پہسلنا لغزیدن ک ف * یقلّب * پہیرتا تھا نچاتا تھا التقلیب
پہیرنا * کفیہ * دونون ہتیلیان اپنی * املا * توقع امید آس
اور امل امید رکہنا * ف ص * فلم نغادر * پہر نہ چہوڑین ہم المغادرۃ
رہ جانا اور چہوڑنا ماندن وگذاشتن * موبقا * مرنیکا اسباب ہلاکی
کی جگہہ الوبوق ہلاک ہونا * ف ک * الوبق ہلاک ہونا ک ک *
قبلا * سامہنے روبروے اور یہی معنے قبلا اور قبلا کے *
لیدحضوا * کہ ڈگادین مٹادین الادحاض باطل کردینا *
موئلا * سرکنے کو جگہہ بہاگنے کی جگہہ پناہ الوال والوؤل
پناہ لینا * ف ک * سربا * راہ * جاوزا * آگے چلے دونو
المجاوزۃ گذرنا ایک جگہہ سے دوسری جگہہ مین * فارتدا * پہر لیئے

پہر بیے الارتداد پہرنا دین اور دوسری چیز سے + خرقتها +
پہاڑ ڈالا تونے اوسکو الخرق سوراخ کرنا اور پہاڑنا اور جہوٹہ
کہنا اور ہوا کا گذرنا اور رہنا + اِمراً + انوکہی اچنبہے کا کام اور
سخت + لاترھقنی + شکل نہ ڈال مجہپر الارھاق تکلیف دینا +
یضیفوھما + مہمان رکہین انکو التضییف کسی کو مہمان رکہنا +
ان ینقض + یہ کہ گر پڑے الانقضاض گرنا دیوار کا + تاویل + بیان
کرنا اوس چیز کا کہ بات بیاکے وہان پہنچے سبب یا ٹوکا + السفینۃ + کشتی
سفین سفن سفائن جمع + لم تستطع + نہ سکا اصل مین تستطیع تہا ایک
تا کو گرادیا + غصبا + چہین کر الغصب ستم کے ساتہہ لینا ف ک
یاجوج وماجوج + عرب کی زبان مین نام ہے ایک قوم کا دو دادا
کی اولاد ایک یاجوج ایک ماجوج ترکون سے کے ملک سے نکلتے تہے اور
قوم مین ترکون کے بہائی تہے حذیفہ ابن یمان سے روایت ہے
کہ یاجوج ایک گروہ ہین اور ماجوج ایک گروہ ہین ہر ایک گروہ چار
چار ہزار گروہ ہین اور اونمین سے کوئی مرد نہین مرتا جب تک کہ
اپنی اولاد مین ہزار مرد نہین دیکہہ لیتا اور وہ اولاد ہتیار اوٹہانے
کے قابل نہین ہوتی اور وہ آدم کی اولاد ہین + ردما + دیوار
اٹہائی ہوئی اور سوراخ بند کرنا + ف ک + زبر + لوہے کے تختے
زبرۃ واحد لوہے کا ٹکڑا + ساوے + برابر کر دیا المساواۃ برابر
کرنا + بین الصدفین + دو پہانکوتک پہاڑ کی صدف صدف بریدگی
کوہ یا پہاڑ کی پہانک + افرغ + ڈالون مین الافراغ ریختن +
قطرا + تانبا سی + نقبا + سوراخ کرنا دیوار وغیرہ مین اور

سوراخ اور راہ پہاڑ مین + جِوَالًا + جگہہ بدلنا + مِدَادًا + سیاہی جسسے لکھتے ہین + لَنَفِدَ + نبڑجاوے اَلنَّفَادُ چک جانا + ک ف +۔
سورۂ بنی اسرائیل + مَسْجِدُ الْاَقْصٰی + بڑی مسجد مکہ سے بہت دور کی مسجد یعنے بیت المقدس + فَجَاسُوْا + پہر پہیل پڑے الجوس گہر اور جگہہ مین پہرنا اور خبر ڈہونڈہنا اور لوٹ کیواسطے گہر مین پہرنا + ف ص + خِلٰلَ + درمیان بیچ + اَلْکَرَّۃَ + باری ایکبار کرات جمع + نَفِیْرًا + بہیڑ اور تین سے دس تک آدمی + حَصِیْرًا + بندی خانہ الحصو تنگ پکڑنا کسی کو کسی پر تنگی کرنا اور کسی کو روکنا + ف ص + قید خانہ مین تنگی ہوتی ہے اسسے یہ معنے بنے + عَجُوْلًا + اُتاولا جلدی کرنے والا + مَحْظُوْرًا + منع کئے گئی حرام الحظر روکنا کسی چیز سے اور حرام کرنا + ف ص + لَاتُبَذِّرْ اسراف نکر مال بیفائدہ مت اوڑا التبذیر مال کا اُڑانا اسراف سے ساتہہ + اِمْلَاقٍ + مفلسی اور محتاج ہونا + لَاتَقْفُ + پیچہے نہ پڑ القفو پیچہے پڑنا + ف ص + رُفَاتًا + چورہ کیا ریزہ ریزہ ۔ +
فَسَیُنْغِضُوْنَ + پہر سر مٹکا دینگے الانغاض تعجب سے سر ہلانا +
فَتَسْتَجِیْبُوْنَ + پہر چلے آؤگے الاستجابۃ کسی کے پکارنے کو قبول کرلینا + مَحْذُوْرًا + ڈرنے کی چیز الحذر والحذر پرہیز کرنا ک ف
تَخْوِیْفًا + ڈرانا + لَاَحْتَنِکَنَّ + دہاٹی دے لون مین الاحتناک دہاٹی دینا اور مزقا کیا گہوڑا گدہا نعل بند ہانے مین جو بدہی کرتا تو اوسکے ہونٹہہ مین رسی کا حلقہ رکہہ سکے ہین وہی مزہا ہے فارسی لبیشہ و دستوبر + مَوْفُوْرًا + پورا اور تمام الوفور پورا ہونا

ف ک + اِسْتَفْزِزْ + گھبرا دے لغزش دے الاستفزاز لغزانیدن اور ہلکا کرنا ہلکا رکھنا اور کسی کی ڈر کو ہلکا کرنا اَجْلِبْ پکار لا اور جمع کر لا اجلاب گھوڑے کو دوڑانے وقت ڈپٹنا جھیڑ آگے کھلا دینے اور جمع کرنا + بِخَيْلِكَ + سوار اپنے خیل گھوڑے اور سوار + قَاصِفًا + ایک جھونکا القصف توڑنا ہوا کا کشتی کو ف ک + تَبِيعًا + دعوی کرنیوالا یعنے ہم کسی کا کچھ سہتے نہیں کہ ہم پر دعوی کرے تبیع وہ شخص کہ ادا کرے اور پر تیرا مال ہو اور طلب کرنے والا + فَضَّلْنَا + زیادہ کیا ہمنے بزرگی دی قبول کیا ہمنے التفضیل کسیکو کسی پر پسند کرنا اور کسی کی بزرگی پر حکم کرنا + فَتِيلًا + جو خرما کے دانے بیچ سوت سا ہوتا ہے رشتہ دانہ خرما اور پلیتہ + الْمَمَاتِ + مرنا + دُلُوكِ + ڈہلنا آفتاب کا ف ض فَتَهَجَّدْ + پہر جاگتا رہ التہجد رات کو جاگنا اور راتکو سونا اس قسم کے مصدر کو اضداد بولتے ہین یعنے ایک معنے کے خلاف ہو اور تہجد رات کی نماز + نَافِلَةً + بڑہتی ہے نفل نافلہ بخشش اور جو عبادت کہ واجب نہو + زَهَقَ + نکل بہاگا الزہوق نیست ہونا اور جان نکلنا + ف ف + شَاكِلَتِهِ + اپنے ڈول پر شاکلۃ چال طریقہ عقل اور خو اور طرف + قَبِيلًا + ضامن صراح مین اسکے معنے ہین قوم کا پہچاننے والا اور وہ شخص کہ لوگوں سے زر وصول کرکے تحصیلدار کو دے + لِرُقِيِّكَ + تیرے چڑہنے کو الرقی سیڑہی پر چڑہنا + ک ف + عُمْيًا + اندہے اعمی مذکر واحد اور عمیاء مونث واحد کے واسطے + بُكْمًا + گونگے ابکم بکیم واحد

رُبَمَا

خَبَتْ ✣ بجھنے لگی الجنو بجھنا آگ کا ✣ ف ص ✣ قَتُوْرًا ✣ دل کا تنگ اور لڑکے بالی پر خرچ کی تنگی کرنا ✣ ف ص ✣ وک ✣ لَفِيْفًا ✣ سمیٹ کر ایک مین ملا کر اللف پیٹنا ✣ ف ص ✣ لَا تُخَافِتْ ✣ نہ چپکے پڑھ المخافتہ آہستہ کچھہ پڑھنا اور آہستہ بات کہنا ✣ كَبِّرْهُ ✣ بڑائی کر اسکے ✣ تَكْبِيْرًا ✣ بزرگ جاننا اور بزرگی کے ساتھہ صفت کرنا ✣ سُوْرَةُ النَّحْل ✣ دِفْءٌ ✣ لباس ہے گرم کرنیوالا جو چیز کہ کسی چیز کو گرم رکھے مثل کپڑے اور پوستین وغیرہ کے اور بچہ اور دودہ اور پشم اونٹ کا اور جو چیز کہ اونٹ اور گوسفند سے نفع لینے کے قابل حاصل ہو اور گرمے ✣ تُرِيْحُوْنَ ✣ شام کو پھیر لاتے ہو جگا لنے ہو الاراحۃ جانور چرا کر شام کو گھر مین پھیر لانا ✣ تَسْرَحُوْنَ ✣ چرانے ہو السرح جانور چرنے والا اور چرانا ✣ اَلْبِغَالَ ✣ خچرین بغل واحد ✣ اَلْحَمِيْرُ ✣ گدہے واحد حمار ✣ قَصْدُ ✣ سیانہ چلنا ہر چیز مین ✣ ف ک ✣ جَائِرٌ ✣ کج ٹیڑہی الجور ٹیڑہے چلنا راہ اور سچائی سے اور کسی کے حکم مین ستم کرنا ف ص ✣ تُسِيْمُوْنَ ✣ چراتے ہو الاسامۃ چارے پر لیجانا اور چرا کے لے آنا جانورونکو ✣ عَلَامَاتٍ ✣ پتے نشان علامۃ واحد نشان ✣ كَامِلَةً ✣ پورے الکمال پورا اور پورا ہونا ف ص ص ص ✣ وک ف ✣ اَلسَّلَمَ ✣ اطاعت تابعداری گردن رکہنا ✣ اَلطَّاغُوْتَ ✣ لات اور عزے اور کاہن اور بت اور شریر لوگ اہل کتاب مین سے اور جو چیز کہ اللہ کے سوائے پوجی جاوے اور جادو اور شیطان اور جو کچھہ کہ بدی کے لایق ہو

طواغیت جمع + اِنْ تَحْرِصْ + اگر للچا وے تو اَلْحِرْصُ آرزومند ہونا للچانا علے اُنکے سے متعدی ہوئے + ف ک + تَخَوُّفٍ + ڈرنا
یَتَفَیَّؤُ + ڈہلتے ہین اَلتَّفَیُّؤ سایہ ڈہلنا + یَتَوَارٰی + چھپا پہر
اَلتَّوَارِی پوشیدہ ہونا + یَدُسُّہٗ + داب دے چھپا دے
اسکو الدس خاک کے تلے چھپانا + فَرْثٍ + گوبر سرگین فروث
جمع + خَالِصًا + ستہرا دہ اوبے آمیزش خلوص ساده ہونا
خالص ہونا + ف ص + سَائِغًا + رچتا السوغ پینے کی چیز کا آسانی سے گلے سے اترنا اور گہونٹ گہونٹ پینا + ت ص و ک -
اَلنَّخِیْلُ + درخت خرما کا + سَکَرًا + نبیذ یعنے نرما اور انگور کا شربت اور نشے مین ہونا + اَلنَّحْلُ + شہد کی مکہی یَعْرِشُوْنَ
چہتریان بناتے ہین مچان بناتے ہین یعنے انگور کی بیل چڑہانیکو
اَلْعَرْشُ لکڑیکا سکان بنانا اور انگور کی چہتریے یعنے مچان باندہنا
ت ص و ک + عریش انگور کی چہتری فارسیے واد بیج رز +
حَفَدَةً + پوتے حافد واحد پوتا بیٹے کا بیٹا نبیرہ اور خدمت گار اور مددگار + کَلٌّ + بوجہ اور عیال یعنے لڑکے بالے مرد کے
اور یتیم کلول جمع + جَوٌّ + آسمان کی ہوا آسمان اور زمین کا درمیان اور کشادگی میدان کی + ظَعْن + جانا اور کوچ کرنا سفر کرنا +
ت ف + اَصْوَافٌ + اون دُنبے بہیڑی کا روان صوف واحد
اوبار + بریان یعنے اونٹ کے روئین وَبَر واحد اور پشم
ناک ہونا + ک ف + اِشْعَار + بال شعر اسم جنس شَعْرَۃ واحد
سَرَابِیْلَ + کرتے سربال واحد پیراہن + لا تنقضوا + نہ توڑو

النقض توڑنا عہد کا اور کھولنا عمارت اور رسی کے بل کا + ف ض +
توکیدھا + پکا کرنا عہد کا + غزلھا + سوت کاتنا اپنا الغزل
کاتنا اورنا گا + ف ک + انکاثا + ٹکڑے ٹکڑے نوچا کھسوٹا -
النکث پھرانے اون کا نوچنا تومنا تاکہ دوسری بار کاتا جاوے
اور رسی سے بل کھولنا اور توڑنا عہد کا + ف ض + کفیلا
ضامن الکفالۃ ضامن ہونا + ف ض + دخلا + بہانہ مکر + فتزل
کہ ڈگ جاوے الزلیل پھسلنا پانون کا کیچڑ مین اور لپٹنا زبان کا
بات مین ف ک + ثبوت + جمنا جگہ پر رہنا + ف ض + رغدا
فراغت کی کشادہ ستھری پاکیزہ + المیتۃ + مردہ + الدم + خون
لہو + الخنزیر + خوک سور خنازیر جمع + اہل + پکارا گیا الاہلال
پکارنا آواز اونچی کرنا یہ صراح مین ہے آواز بلند کرنا اور پست کرنا
یہ قاموس مین ہے آواز اونچی کرنا اور کسی چیز کا پکارنا اور نیا چاند
دیکھنا یہ کنز اللغات مین ہے + السبت + ہفتہ کا دن روز شنبہ
اور ہفتہ کا دن کرنا یہود یونکا شنبی کردن جہودان + ف ک
بسورۃ الحجر + ربما + اور ربما + کسیوقت اور بہت وقت
اکثر وقت رُبَّ رُبَ یہ حرف جر کا ہے نکرے پر آتا ہے مشدد اور
مخفف دونون ہوتا ہے اور اس مین تا بھی ملتی ہے رُبَّتَ اور یہ
ما کی لفظ سے بھی ملتا ہے رُبَّما اور بعضون نے کہا ہے کہ یہ بہت کے
معنے کیواسطے آتا ہے یا کم کے معنے کیواسطے یا دونون معنے کیواسطے
یا ایسمین فخر کرنیکے مقام مین بہت کے معنے کے واسطے + لوما
کیون نہین فائدہ ہلا الا لولا لوما یہ چار حرف تحضیض کے ہین

یعنے خواہش دلانے کے واسطے بولتے ہین اور اسکے بعد فعل یا جملہ اسمیہ آتا ہے معنے انکے کیون نہین چرانہ + اِستَرَقَ + چوری سے سن لیا الاِستِرَاقُ کسیکی پوشیدہ بات پر کان رکھنا + لَوَاقِحَ + بادین بدلی اوٹھانے والی بادین رس بھری لَاقِحٌ واحد الاِلقَاحُ آبستن گردانیدن جننے کے قابل کرنا گابھن کرنا اور ہوا کا بدلی کو برسنے کے قابل کرنا جب ہوا نے بدلی کو اٹھایا اور اوسمین پانی ہے تو گویا ہوا نے برسانے والی کیا + حَمَاٍ + گارا کیچڑ سیاہ مل یا و تیرہ + مَسنُونٍ سانا ہوا گارا پانی مین سانا پانی مین سڑا ہی سی جسمین بو ہو گل والا و آب بہم آمیختہ شدہ باشد اور بدلا ہوا متغیر شدہ اور سڑا ہوا + قِطعٍ + تاریکی آخر رات کی + لِلمُتَوَسِّمِینَ + اٹکل والون کو التَّوَسُّمُ پہچاننے اور نشان سے دریافت کرلینا اٹکل جانا خاص ہندی تاڑجانا + اَصحٰبُ الحِجرِ + حجر والے یعنے قوم ثمود حجر شام کے گرد نواح مین قوم ثمود کے مقام + عِضِینَ + بوٹیان ٹکڑے ٹکڑے واحد اسکا عضۃ ٹکڑا اور حصہ اور فرقے گروہ اوچھو تھے +

سورۃ ابراہیم

سورۃ ابراہیم + یَسُومُونَکُم + رنج دیتے تھے ذلیل کرتے تھے تمکو السَّوم رنج دینا اور خواری اور ذلت دینا + ف من + سے یُذَبِّحُونَ + بہت ذبح کرتے تھے التَّذبِیحُ بہت قتل کرنا جاندار کو + تَاَذَّنَ + سنادیا التاذن خبردار کرنا سنا دینا صَدِیدٍ لہو پیپ رداب + یَتَجَرَّعُہٗ + گھونٹ گھونٹ لیتا ہے اسکو التَّجَرُّعُ گھونٹ گھونٹ پینا پانی کا + یُسِیغُہٗ + گلے سے اتارے اسکو الاِسَاغَۃُ آسانی سے گلے سے اتارنا پینے کی چیز کو گرما دے +

جیسے راکہہ * مُصْرِخِکُمْ * فریاد کو پہنچنے والا تمہارا الاصراخ فریاد کو پہنچنا * اَصْلُهَا * جڑ اوسکی اصل جڑ اور بمنزل ا صول جمع * فَرْعُهَا * شاخ اُسکی * اُجْتُثَّتْ * اکہاڑا گیا الاجتثاث اکہاڑنا برکندن * اَحَلُّوا * اُتارا الاحلال اُتارنا فرود آوردن دَارَ الْبَوَارِ تباہی کا گہر * خِلَالٌ * دوستی اور کسی کی ساتہہ دوستی کرنا مصدر ہے باب مفاعلہ سے * دَائِبَيْنِ * دونون ہمیشہ رہنے والے اپنی عادت پر اور کوشش کرنے والے دستور پر الدأب والدؤب رنج دیکہنا کام مین اور کوشش کرنا * ف ف داب عادت اور کام * اُجْنُبْنِي * دور رکہہ بچا مجکو * الجناب دوری کرنا * ف عز تَشْخَصُ * اوپر لگ جاوین گی الشخوص آنکہہ کا کہلا رہجانا اور بلند ہونا اور ایک شہر سے دوسرے شہر مین جانا * ف ف مُقْنِعِي * اوپر اُٹہاے اصل مین مقنعین تہا نون گر گیا الاقناع سر اُٹہانا اور رہا تہہ اونہانا دعا مین * هَوَاءٌ * اڑ گئے ہین خالی ہین یعنے ان مین عقل نہین اور آسمان اور زمین کے درمیان کو بہی کہتے ہین * قَطِرَانٍ * گندہک رال دہونا کنز اللغات مین لکہا ہے کہ وہ ایک دار وسیاہ ہے مشہور اور وہ درخت عرعر کا تیل ہے صراح مین لکہا ہے کہ وہ مشہور ہے اور اوسکے مضمون سے دریافت ہوتا ہے کہ اونٹ کے خارش کی دوا ہے قاموس مین لکہا ہے کہ قطران شیرہ ہے ابہل اور ارز اور انکی مثل کا اور تفسیرون مین لکہا ہے کہ وہ دار وسیاہ ہے ابہل اور عرعر کے درخت سے نکالتے ہین اونٹ کی خارش مین

سورۃ الرعد

لگائے ہین * سورۃ الرعد * قطع * کئی ٹکڑے قطعۃ واحد
ایک ٹکڑا ہر چیز سے قطعۃ ایک ٹکڑا زمین سے کہ جدا ہووے *
متجاورات * لگتے ہوئے آپس مین ملے ہوئے التجاور
ہمسایگی کرنا پڑوس رہنا * صنوان * جڑ سے ملے * غیر صنوان
بن ملی واحد اسکا صنو شاخ خرما کے درخت کی کہ دوسری شاخونکی
ساتھہ ایک جڑ مین سے نکلی ہو * المثلات * کہاوتین عقوبتین *
مثلۃ واحد عقوبت عذاب * تغیض * سکڑتے ہین کم ہوتے ہین
الغیض کم ہونا اور کم کرنا پانی وغیرہ کا اور زمین مین پانی کا سوکہہ
جانا اور سوکہانا لازمی متعدی دونون ہے ف ک * تزداد
بڑہتے ہین الازدیاد زیادہ کرنا اور زیادہ ہونا * المتعال
او پر اور بلند ہوئے والا التعالی بلند ہونا * مستخف * چہپ
جانے والا الاستخفاء چہپ جانا * سارب * گلیون مین پہرنیوالا
اور صراح مین لکہا ہے یعنے ظاہر ہونے والا اور لکہا ہے
سارب ایک طرف جانے والا سروب مصدر * ف ص *
وال * مددگار الولایۃ مدد کرنا اور پادشاہی کرنا - *
لا یغیر * نہین بدلتا التغییر حال سے پہرنا بدلنا * الرعد
گرج اور آواز جو بدلی بیچ سے نکلتی ہے فارسی تند اور شور کرنا غرید ن
گرجنا * ف ص * اور آواز فرشتے کی جو بادل کو چلاتا ہے اور
نام فرشتہ کا جو بادل کو چلاتا ہے * المحال * داؤ کرنا مکر کرنا
فاہ * منہ اسکا فوہ کو مضاف کیا طرف یا کے بسبب ثقالت
کے ایک ہا گر گیئے تب فوہ ہوا اور الف علامت نصب کی ہے

اسیطرح بیٹے اور دوسرے کی طرف ہی جب اوسکو مضاف کرینگے
تاگر جاویگی اور فم معنے منہ اسکی اصل فوہ تھی اسی سے فم بنا
اسطرح پر کہ ہاگرادی واو بسبب سکون کے برداشت اعراب کی
نکر سکا تب اوسکی عوض مین میم لائے جب تصغیر یا جمع کرینگے تب
پھر اوسکو اصل پر لاکے کرینگے جسطرح فُوَیۃ اَفواہ جب یہ سوائے
یائے متکلم کے دوسرے کیطرف مضاف ہوتا ہے تب حالت
رفع مین واو اور نصب مین الف اور جر مین یا آتی ہے اور اسیطرح
اور جو اسکے اخوات مثل ابوک حموک وغیرہ کے نحو مین مذکور ہین
اونکا بھی اعراب ہے + زَبَدًا + جھاگ پانی اور دودہ اور چاندی
وغیرہ کا + رَابِیًا + پھولا ہوا بلند ہونے والا اوپر ہونے والا الربو
وَالرِّبَاءُ بلندی پر چڑہنا اور زیادہ ہونا اور بڑہنا + ف ص ــ +
جُفَاءً + گھاس اور کوڑا جو پانی بہاکے لاتا ہے خاشاک آب
اور رد اور پھان + جُفَاءٌ معنے باطل کے ہین باطل یعنے ناچیز اور
جھوٹی بات الٹی حق کے + طُوبٰی + خوبی ہے اصل مین
طیبی تھا مثل فعلی کے بسبب ضمہ ماقبل کے یا کو واو سے بدلا
اسکے معنے بہت خوب اونام ہے ایک درخت کا بہشت مین

## سورۃ یوسف

+ اَحَدَ عَشَرَ + گیارہ + عَلٰی اَبَوَیْکَ + تیرے
دو باپ دادون پر اَبٌ واحد اَبَوَیْنِ تثنیہ آبَاءٌ جمع اِطْرَحُوْهُ
پھینک دو ڈال دو اسکو الطَّرْحُ ڈالنا پھینکنا + ف ف ــ +
یَخْلُ + اکیلا رہے اَلخُلُوُّ خالی ہونا اَلخَلوۃ وَالخَلَالُ اکیلا ہونا
اور کسی کے ساتھہ خلوت مین ہونا اور پھہا سخرا پن کرنا +

سورۃ یوسف ۱۲

ف ص + غیابت + غار گہرائی کوئے کی + جب + کوان جسکے سن نہو چاہ سرنیا ورده + یلتقطہ + اٹھالیجاوے اوسکو الالتقاط زمین سے اٹھالینا + بعض + کوئی اور ایک حصہ لقیط بچہ پہنکا ہوا اور دوسرے پڑی ہوئی چیز کہ اسکو اٹھاوین ہے + السیارة + قافلہ مسافر + فاعلین + کرنے والے الفعل کرنا کام کا + ف ف + لاتامنا + اعتبار نہین کرتا ہمارا الامن والامنۃ خوف کی ضد اور بے دہشت ہونا اور اعتماد و اعتبار کرنا + ک ف + غدا + کل جو اوبگی فرد اصل مین غدو تہا واو گرگیا اور اصل پر ہی آتا ہے + یرتع + چرے الرتوع چرنا چاریگا ف ف صراح مین یرقع معنے ینعم لکہا ہے یعنے نعمت کہاوے الذئب + بہیریا ذئبہ مونث اذوب جمع قلۃ ذیاب ذوبان جمع کثرت + لتنبئنھم + کہ تو جتا دیگا انکو التنبئ خبر دار کرنا + قمیص + کرتا پیراہن + سولت + بنادی ہے تسویل اراستہ کرنا کسی کام کا اور زینت دینا + واردھم + پنہارا اپنا ورد پانی پر آنے والے آدمی اور پانی آنا + فادلی + پہر ڈول لٹکایا الادلاء ڈول کا کوئین مین لٹکانا + دلوہ + ڈول اپنا دلا دلی جمع + بضاعۃ + پونجی یعنے پونجی سمجہ کر بضاعت تہوڑا اسباب کہ سوداگری کے واسطے کسی کے ہاتھ بہیجین + شروہ + بیچ آئے اسکو شراء اور شری بیچنا اور خریدنا + ف ک + ثمن + مول بہا قیمت + دراھم + پادلیان واحد درہم درم + کام درم الزاھدین + بیزار نہ نہ خواہش کرنا رغبت کے اسلئے زیادہ

